Vol. II
No. 4



*Tuesday*
*15th September, 1953*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

# DEBATES

## Official Report

### PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUESTIONS AND ANSWERS

CONTENTS

# THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

*Tuesday*, 15*th* *September*, 1953

The House met at Two of the Clock

[MR. SPEAKER IN THE CHAIR]

## Questions and Answers

( *See Part* I )

## Point of Information : Re : Heavy guarding of Legislative Assembly and Section 144

*Shri V. D. Deshpande* (Ippaguda) *:* May I know from you, Sir, or the Minister concerned why is that the House is being heavily guarded and why section 144 has been enforced. May I also inform through you, Sir, that at least this side of the House does not require all this guarding. May I request the Minister for section 144, Lathi-Charge and Firing hon. the Home Minister ? I believe that the Government is decreasing the honour and prestige of the House by enforcing section 144 every time the Assembly meets.

*Shri B. Ramakrishna Rao:* I am not aware whether the Home Minister has issued any such order. The Home Minister is not here to reply, but I am sure that the Government has not taken any such steps. Whether such step has been taken either by the Magistrate or by the Police, I have no information.

## Announcement by Speaker re : the nominations to the Senate of Osmania University and Board of Secondary Education

*Mr. Speaker :* Now we shall take up the next item on the agenda. Three nomination papers were received from Shri Jaganathrao Chanderki, Bhikaji Jadhav and Shri Ankushrao Ghare for the election of a member to the Senate of Osmania University. No. candidate has withdrawn the nomination and therefore elections will be held tomorrow at 5 p.m. after the recess.

Now there is another list of nominations to the Board of Secondary Education. These are the nine nominations

Shri M. B. Gautam, Shri Veerendra Patil, Shrimati Sangam Laxmi Bai, Shri Mohammed Ali, Shri Madhavrao Nirelikar, Shri Sripatrao Newasekar, Shri M. S. Rajalingam, Shri K. R. Veeraswamy and Shri A. Guruva Reddy. If any of them want to withdraw their nominations, they can do so by tomorrow noon.

## Point of order re : the threatening language used by a Member of the Assembly

*Smt. S. Laxmi Bai :* Point of order Sir, सवाल जवाब के वक्त आनरेबल मेबर श्री. सी. अेच. व्यंकट रामराव जी ने जो जोर से धमकी की बात कही अुससे तो अिधर बैठनेवाले बहने डर गअीं। दो महिने मुसलसिल मैंने पार्लिमेंट का अिजलास अटेंड (Attend) किया और स्टूडंट लाअीफ में मद्रास असेंमबली का अिजलास भी अटेंड किया था लेकिन कहीं पर भी मैने किसी मेंबर को वहां अिस तरह की धमकी की बातें करते हुअे नहीं देखा। मै आनरेबल मेंबरों से अपील करती हूं कि अिस तरह धमकी का बर्ताव हमारे लिये अच्छा नहीं। अिसतरह बाकी बात देखकर अिस असेंब्ली में बैठकर बहस सुननेवाले भी चमक गये होंगे अिसका मुझे अन्दाजा नहीं। अिसलिये मैं आनरेबल मेंबर से रिक्वेस्ट करती हूं कि अैसी बातें करना अच्छा नहीं है। अिस तरह का बर्ताव तो जंगल में और पहाडियों में रहन का कैरेक्टर बतलाता है।

*Mr. Speaker :* No such remarks are necessary and this is not a point of order. The hon. Member has made a request to her brethren.

*Shri G. Hanumanth Rao :* May I know whether the hon. Member fainted ?

## Point of Order re : Supply of the printed copies of the Proceedings of the Legislative Assembly and translation of Bills

*Shri V. D. Deshpande :* I had sent a request to you, Sir, through the Secretary, Legislative Assembly, that the printed copies of the proceedings of the House are not made available to the Members for months together. If they cannot be supplied in time, I request, Sir, that alternative arrangements may be made to see that the proceedings are made available in good time. May I know if any steps are being taken in this direction ?

Secondly certain bills have now come before the House...

*Mr. Speaker :* Proceedings of what date ?

*Shri V.D. Deshpande:* Of the last session and the third session. Secondly, the Abkari Bill is being taken up here for the first reading. May I know whether the translations in the languages are made available to the Members ?

مسٹر اسپیکر - آنریبل ممبر کے پہلے سوال سے متعلق جو پروسیڈنگس سے متعلق ہے میں بھی دریافت کررہا ہوں - اسمیں ڈیفکلٹی ( Difficulty ) چھاپنے کی ہے - میں نے آفس سے یہ دریافت کیا ہے کہ یہاں جو پروسیڈنگس تیار کئے جاتے ہیں انہیں پریس کو بھیجنے کیلئے کتنا وقت درکار ہوتا ہے - آنریبل ممبر جانتے ہیں کہ یہاں جو پروسیڈنگس ہوتے ہیں وہ ریکارڈ کئے جاتے ہیں اور انہیں کم سے کم مدت میں ممبروں کے پاس بھیجکر یہ موقع دیا جاتا ہے کہ اگر اسمیں کچھ غلطیاں ہوں تو انکو کرکٹ (Correct) کریں - جب وہ اسپیچس واپس آتے ہیں تو انکو ٹھیک طور پر ایڈٹ ( Edit ) کیا جاتا ہے - میرے پاس یہ شکایت بھی آئی ہے کہ معزز اراکین کو جو پسند ہوتا ہے وہ کچھ اوپر کے سنٹنس اور کچھ نیچے کے سنٹنس میں لکھدیتے ہیں - اسطرح انکنسسٹنسی ( Inconsistency ) ہوتی ہے - جب آپکے پاس اسپیچس بھیجتے ہیں تو آپ کرکٹ کرنے کی زحمت گوارہ نہیں کرتے لہذا جیسے اسپیچس ہوتے ہیں اونہیں ویسے ہی چھپوانا پڑتا ہے - پھر اسمیں کوئی ان کنسسٹنسی ہو تو اسکا ہمارے پاس کوئی چارہ نہیں ہے - اس ضمن میں میں نے گورنمنٹ کو یہ لکھا ہے کہ ہمارے لئے ایک انڈپنڈنٹ پریس دیا جائے تاکہ لیجسلیٹیو اسمبلی کی پروسیڈنگس چھاپی جائیں - لیکن گورنمنٹ نے اس اسکیم کو پسند نہیں کیا بلکہ گورنمنٹ نے یہ کہا ہے کہ پریس میں اسمبلی کیلئے علحدہ اسٹاف متعین کردیتے ہیں گویا وہاں اسمبلی کے کام کو ٹاپ پرائرٹی (Top priority) دیجائیگی - اب ہم اسبات کی کوشش کررہے ہیں کہ ہمارے پاس سے چار پانچ روز میں ہر پروسیڈنگ کا فائنل ڈرافٹ پریس کو چلا جائے تاکہ پریس کو ٹائپ اور کرکشنس وغیرہ کرنے کا موقع ملے - میں گورنمنٹ سے یہ درخواست کرنا چاہتا ہوں کہ ایک ہفتہ میں اسکو چھاپ کر واپس بھیج دیا جائے - اس سے جلد ممکن نہیں - میں بھی پہلے سے اسبات کی کوشش کررہا ہوں کہ جتنا جلد ہوسکے پروسیڈنگس چھاپ دئے جائیں - اگر یہ کوشش پوری ہوجائے تو جلد سے جلد پروسیڈنگس ممبرس کو مل جائینگے -

دوسری بات یہ ہے کہ آبکاری ایکٹ کے امنڈنگ بل کے ترجمہ کا سوال ہمارے رولس کے تحت اسپیکر کو یہ ڈسیشن دینا پڑتا ہے کہ فلاں فلاں لینگویج میں اسکا ترجمہ کیا جائے -

*Shri V. D. Deshpande :* **In general there was a decision that the Bills would be translated into the regional languages.**

مسٹر اسپیکر - ٹیننسی بل کے بارے میں میں نے ضرور یہ کہا تھا کہ اسکا ترجمہ دیا جائیگا -

*Shri V. D. Deshpande :* I am referring to Rule 107.

*Mr. Speaker :* Rule 107 says : "········after such Bill has been published, the Bill and the Statement of Objects and Reasons shall be translated into such recognised languages as the Speaker shall deem necessary········"

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - کئی آنریبل ممبرس نے ھاؤس کے سامنے یہ مسئلہ بار بار اٹھایا ھے -

مسٹر اسپیکر - ھمنے یہ تصفیہ کیا ھے کہ امپارٹنٹ بلس کے ترجمے دئے جائیں -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - یہ بھی ایک امپارٹنٹ بل ھے - اسکو مدراس کے بیسس پر بنایا گیا ھے -

مسٹر اسپیکر - میں سمجھتا ھوں بزنس کمیٹی میں ھم اس کو طے کرسکتے ھیں -

*Shri V. D. Deshpande :* Mr. Speaker : Sir, I want to know whether any statement has been laid on the table of the House regarding tne statistics in respect of cholera epidemic ?

*Mr. Speaker :* Let us wait till 5 O'Clock.

(*Pause*)

*Mr. Speaker :* Have the Members received translation of the Tenancy Bill as reported by the Select Committee in all the languages ?

*Shri V. D. Deshpande :* We have already informed the Secretary that we require the translations of this Bill in all the languages ········

*Mr. Speaker* I think they have been translated into all languages. I want to know whether they have been received by all the Members.

(*Pause*)

*Shri V. D. Deshpande :* We wanted not only translations of the revised Bill, but also of the report of the Select Committee. As per the provisions of our Rules, those who require translations of the whole report of the Select Committee can get it.

*Mr. Speaker :* Which is the Rule ?

*Shri V. D. Deshpande :* Rule 134 (*b*) proviso (*ii*) says :

"unless copies of the said report and the Bill in the language of the Member have been despatched two clear days before the said date to any Member who has previously informed the Secretary of his wish to have such copies ".

*Mr. Speaker :* Who previously informed the Secretary ?

*Shri V. D. Deshpande :* On behalf of the P. D. F. Members, I informed the Secretary that our Members would be requiring the translations of the report and the Bill in Urdu, Marathi and Telugu. On a previous occasion I had given the Secretary a list of the Members and the languages in which they would require the translations and I requested that this list might be referred and translations supplied as per that list.

*Mr. Speaker :* Telugu translation will be supplied within two or three days.

*Shri V. D. Deshpande :* But what about Marathi and Urdu ? We want them also.

*Mr. Speaker :* We shall try.

**شری گوپی ڈی۔ گنگا ریڈی** - اسپیکر سر- میری پرارتھنا ہے کہ اسمبلی رولس کے ترجمہ بھی ہمکو دئے جانے چاہئیں -

**مسٹر اسپیکر** - اب تک پونے دو سال ہوچکے ہیں - کیا آپ اس سے واقف نہیں ہوئے ؟

**شری گوپی ڈی۔ گنگا ریڈی** - اب اگر ترجمہ کی ضرورت نہیں ہے تو اس قانون کی ضرورت بھی باقی نہیں رہنی چاہئے -

**مسٹر اسپیکر** - جب یہ ہاؤس سے منظور ہو کر قطعی ہوجائینگے تو اس وقت ترجمے دینے کے بارے میں بھی غور کیا جائیگا -

**شری جی - ہنمنت راؤ** - آخر ہاؤس انکو کب منظور کریگا ؟

**مسٹر اسپیکر** - انکو آپ بھی پروپوز ( Propose ) کرسکتے ہیں -

**شری جی۔ ھنمنت راؤ۔** اور ہم یہ سمجھ رہے ھیں کہ آپ پروپوز کرینگے۔

**مسٹر اسپیکر۔** میں کیسے کرسکتا ہوں ؟

**شری کے۔ وینکٹ رام راؤ (چنا کنڈور)** ۔ ایک سال سے زائد عرصہ ہوچکا ہے۔ یہ پروپوزل ادھر سے پیش ہوگا یا اودھر سے ؟

**مسٹر اسپیکر۔** اکتوبر میں اسپیکرس کی کانفرنس ہونے والی ہے۔ اس میں یہ مسئلہ بھی پیش ہونے والا ہے۔ اور جملہ اسٹیٹس کی اسمبلیوں کیلئے ایک ہی قسم کے رولس بنائے جائینگے۔ میں اس کے انتظار میں ہوں۔

## Consideration of the Report of the Privileges Committee in the D. G. Bindu's Case

*Mr. Speaker :* Now we shall take up the 'continuation of discussion on the report of the Committee on Privileges on the 'D. G. Bindu's case'.

پرسوں جو امنڈمنٹ پڑھا گیا وہ ابھی موو نہیں ہوا ہے۔ یہ کہا گیا ہے کہ

" That the matter be recommitted to the Privileges Committee for the reconsideration and report on the specific point whether the words 'ashamed of' used by the hon. Minister were undignified, highly derogatory of the dignity and status of the hon. Members of this House."

یہ امنڈمنٹ وہی ہے۔ الفاظ کسی قدر مختلف ہیں۔ لیکن جو مسئلہ پریویلیجس کمیٹی میں بھیجا گیا تھا اسکے آخری الفاظ یہ ہیں۔

" The use of such undignified expressions is also not consistent with the standard which the House expects from its hon. Members. It constitutes a clear breach of privilege and contempt of the House as a whole and of all the hon. Members. The matter may, therefore, be referred to the Committee on Privileges for investigation and report."

میں سمجھتا ہوں وہی مسئلہ امنڈمنٹ کے ذریعہ پیش ہوا ہے۔ لیکن ہمیں دیکھنا یہ ہے کہ موشن یا ریزولیوشن پر امنڈمنٹ پیش ہوسکتا ہے۔ لیکن کیا رپورٹ پر . . .

*Shri V. D. Deshpande :* Mr. Speaker, Sir, before you give a ruling, I have to point out that yesterday an hon. Member asked that the report be recommitted for reconsideration ....

ری کنسیڈر اسکا ہوتا ہے جو ہاؤس کے سامنے پیش ہوا ہو۔

**مسٹر اسپیکر۔** میرے سامنے جو مسئلہ ری کنسی ڈریشن کے لئے آیا ہے میں اس بارے میں ضابطہ کو سامنے رکھکر رول (۲۲٦) کا پراویزو دیکھ رہا تھا جو یہ ہے ؟

"Provided that an amendment may be moved that the question be recommitted to the Committee either without limitation or with reference to any particular matter."

اس میں کوئی تعین یا قید نہیں ہے - لیکن ایک چیز میرے سامنے آئی ہے - وہ یہ کہ یہ کوئی ریویو کرنے کا محکمہ تو نہیں ہے جسمیں ریویو کیا جائے - ایسی صورت میں میں دریافت کرنا چاھتا ھوں کہ کیا آنریبل ممبر اپنے اسنڈمنٹ کے بارے میں غور کرینگے یا مجھے اس کے لئے رولنگ دینی پڑیگی -

Whether this amendment can be moved or not.

ایک پالیسی جو میں جہاں تک ھوسکے اختیار کرتا ھوں وہ یہ ہے کہ کسی چیز کا دروازہ بند نہو اور وہ وسیع رہے - لیکن اسکے ساتھ ساتھ یہ بھی ھونا چاھئیے کہ ھاؤس کے آنریبل ممبرس اس بات کو دھیان میں رکھیں کہ ھاؤس یا اسکی بنائی ھوئی کمیٹیوں کا کام بلاوجہ نہ بڑھنے پائے - اسکو ملحوظ رکھتے ھوئے سب چیزیں پیش ھونی چاھئیں -

شری سید حسن - اگر میں اپنے امنڈمنٹ پر انسسٹ کروں تو وہ بھی غلط نہوگا اسلئے کہ پریویلیجس کمیٹی نے اسپر غور کیلئے جو ویو اڈاپٹ کیا ھے اسمیں پہلی چیز آنریبل اسپیکر کی رولنگ ہے - اسپیکر کی رولنگ کا حوالہ دیکر . . . . .

مسٹر اسپیکر - بات یہ ہے کہ آپ اپنا نقطہ نظر پریویلیجس کمیٹی پر امپوز (Impose) نہیں کرسکتے - اور پھر ھر ایک کے قطہ نظر میں فرق بھی تو ھوتا ہے - لیکن کیا محض نقطہ نظر الگ ھونے کی وجہ سے ری کنسیڈر ( Reconsider ) کیا جانا چاھئیے؟ یہ قابل غور ہے - ممکن ہے کہ آپ کمیٹی کی رائے سے متفق نہوں - آپ یہ کہہ سکتے ھیں کہ پرویلیجس کمیٹی نے غلط نظریہ اختیار کیا یا اسنے غلطی کی - یہ آپ کا نقطہ نظر ہے - اگر آپ اسکو ملحوظ رکھتے ھوئے امنڈمنٹ کو واپس نہ لیں تو مجھے اسپر رولنگ دینا پڑیگا -

شری سید حسن - اگر لائینس ۳-۴-۵ کو اومٹ ( Omit ) کر کے آپ باقی امنڈمنٹ کی اجازت دیتے ھیں یعنی

"That the matter be recommitted to the Privileges Committee for the reconsideration and report"

تو اس حد تک میں امنڈمنٹ کو رکھتا ھوں -

*Mr. Speaker* : "That the matter be recommitted to the Privilege Committee for the reconsideration and report on the specific point whether the words 'ashamed' of used by the hon. Minister were undignified, highly derogatory of the dignity and status of the hon. Members of this House ."

اسکے معنی وھی ھونگے کہ اسکو پوری کمیٹی کیا جائے -

شری سید حسن - میں جناب سے یہ معلوم کرنا چاھتا ھوں کہ جو مسئلہ سامنے ھے کیا وہ طے نہیں ھوا ؟

مسٹر اسپیکر - مسئلہ جو سامنے ھے وہ طے ھوچکا ھے - پریویلیجس کمیٹی فیصلہ کرچکی ھے کہ بریچ آف پریویلیج نہیں ھوا ھے -

شری سید حسن - پریویلیجس کمیٹی نے محض آنریبل اسپیکر کی رولنگ کو سامنے رکھکر تصفیہ کیا ھے . . . .

مسٹر اسپیکر - ایسا نہیں ھے - اگر چیکہ انہوں نے ایک جگہ یہ چیز کہی ھے - لیکن اور بھی دلائل دئے گئے ھیں -

شری سید حسن - ان میں سے ایک دلیل تو میرے موافق پڑتی ھے -

Mr. Speaker : I allow the amendment. The hon. Members may now speak on that.

سلکٹ کمیٹی کیلئے ھم نے کافی وقت صرف کیا ھے - اسلئے اب تقریر پر پانچ منٹ کی قید لگانا ضروری ھے -

شری سید حسن - کل کی بحث میں چیرمن آف دی پریو یلیجس کمیٹی نے دو مسائل رکھے ایک تو یہ کہ ممبر پر الزام لگانے کی وجہ سے . . . . . .

مسٹر اسپیکر -آپ اپنی ترمیم پر بحث کیجئے -

شری سید حسن - انہوں نے کہا ھے کہ ایک ممبر کے متعلق اگر کچھ الفاظ کہے جائیں تو اوس سے ھاؤز کا بریچ آف پریویلیج کیسے ھوسکتا ھے - دوسرے انہوں نے یہ کہا ھے کہ آنریبل اسپیکر کی رولنگ کی موجودگی میں یہ چیز صاف ھے کہ اسکا تصفیہ ھوچکا تھا اسلئے یہ مسئلہ پھر کیسے اٹھ سکتا ھے - یہ مسئلہ " سید حسن ورسز( Versus ) بندو ،، نہ تھا بلکہ " آنریبل ممبر آف دی اسمبلی ورسس ھوم منسٹر ،، تھا - اگر " سید حسن ورسز( Versus ) بندو ،، ھوتا تو میں عدالت کا دروازہ کھٹکھٹاتا اور بندو صاحب کو عدالت میں آنا پڑتا - یہاں ممبر آف دی لیجسلیٹیو اسمبلی کی حیثیت سے وہ الفاظ استعمال کئے گئے ھیں - جنکو سنکر آنریبل اسپیکر صاحب نے خود کہا تھا کہ اس سے مجھے بھی شرم آرھی ھے - اسپیکر صاحب کے یہ کہنے کے باوجود انہوں نے وہ الفاظ واپس نہیں لئے - ان کے ان الفاظ سے جوھر وقت باوجود اصرار کے واپس نہیں لئے گئے ھاؤز کا بریچ آف پریویلیج ھوا دوسری چیز کے تعلق سے میں عرض کرونگا کہ اسپیکر صاحب نے اسبارے میں کوئی رولنگ ھی نہیں دی - سکشن (٦٥) اسمبلی رولس کے تحت اس مسئلہ میں پاینٹ آف آرڈر ریز کر کے کوئی رولنگ نہیں مانگی گئی تھی - اس لئے جو الفاظ بھی اسپیکر صاحب کی زبان سے نکلے وہ رولنگ قرار نہیں دئے جاسکتے ان تمام مسائل کو اسپیکر صاحب نے پریویلیجس کمیٹی کے

سپرد کئی دن تک غور و خوص کے بعد کیا تھا - پریویلیجس کمیٹی کی حیثیت نیم عدالتی ہے توقع یہ کی جاتی ہے کہ اس کمیٹی کے سفارشات ایک فیصلہ کے طریقہ پر ہونے چاہئیں لیکن اس نوٹ کے دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ ہوم منسٹر کے کسی وکیل نے ایک بریف ( Brief ) داخل کیا ہے - غیر متعلق مسائل میں الجھکر نفس مسئلہ کو طے کرنے سے گریز کیا گیا ہے کل جو مباحث ہوئے ان کے تعلق سے مجھے عرض کرنا ہے کہ چیف جسٹس کاک برن کی رائے کٹ کی گئی ہے -

...... Chief Justice Cockburn in Campbell *versus* Spottiswode 129 R.R.552" you have a perfect right to criticise a man's public Conduct : you may denounce its impolicy you may denounce its folly you may denounce its absurdity....

یہ نظیر اس موقع پر قطعی غیر متعلق ہے - اس مسئلہ سے اس کا کیا تعلق ہے - کیا پبلک کا کوئی آدمی میرے خلاف ایسے الفاظ استعمال کیا تھا جو اسکو کوڈ کیا گیا بجائے اسکے کہ یہ نظیر میرے خلاف استعمال کیجائے ہوم منسٹر کے خلاف صادق آتی ہے - میں نے کئی الزامات ہوم منسٹر پر اور انکی پولس پر لگائے ہیں بجائے اسکے کہ ان الزامات کی تحقیقات کیجاتی انکو شرمناک کہا گیا کیا آئے دن پولیس سے شرمناک حرکات سرزد نہیں ہوتے ؟ حال میں ایک صدر امین کو ریپ کے الزام میں معطل کیا گیا اوس نے ایک عورت کے ساتھ تفتیش وغیرہ کے لئے طلب کر کے ریپ کیا تھا - اسیطرح جو الزام لگایا گیا تھا ہوم منسٹر کو چاہئے تھا کہ اسکی تحقیقات کرتے اور اگر غلط ثابت ہوتا تو اسکو اسمبلی میں پیش کرتے اور یہ ثابت کرتے کہ اس قسم کے جھوٹے الزامات لگائے گئے تھے - بجائے اس کے اسطرح اسمبلی میں غیر مہذب و ناشائستہ الفاظ استعمال کر کے اپنے یا حکومت کے ناجائز عمل پر پردہ ڈالنے کی کوشش کیگئی - کل کسی اور کیس کے سلسلہ میں تقریر کرتے ہوے چیرمن آف پریویلیجس کمیٹی نے کہا کہ ہمکو انصاف کرتے وقت یہ دیکھنا اور عوام کو یقین دلانا چاہئے کہ انصاف حقیقت میں انصاف کی صورت میں ہوتا ہے محض اس بناء پر کہ ہاؤز کا یا ممبر کا وقار متاثر ہوتا ہے یا اس بناء پر کہ کیس کا کوئی فریق اس ہاؤس کا ممبر ہے ، غور کرنا محض اسی نقطہ نظر سے دیکھنا ٹھیک نہیں ہے - یہ بالکل صحیح ہے اسیطرح پارلیمنٹ اور اسمبلی میں جو مسائل پیش ہوتے ہیں ان پر غور کرتے اور طے کرتے وقت اون پر بحث میں ہاؤس اور اپنے ساتھی ممبرس کے آداب و مراتب کا خیال رکھنا چاہئے اور ناشائستہ الفاظ استعمال کرنے سے احتراز کرنا چاہئے تا کہ عوام کو یہ معلوم ہو کہ ہمارے نمائندے بد تہذیب و بدتمیز نہیں ہیں بلکہ ہمارے نمائندوں میں اخلاق پائے جاتے ہیں - عوام کا رجحان ہمارے متعلق یہ ہونا چاہئے - یہاں جو الفاظ استعمال کئے گئے ہیں وہ ایسے ہیں کہ اگر ان پر بروقت اسٹپ نہ لیا جائے اور تدارک نہ کیا جائے تو خاص طور پر منسٹرس کی جسارت اور بڑھجائیگی اور نتیجہ یہ ہوگا کہ جسطرح

بیرونی پارلیمنٹس میں ان پارلیمنٹری الفاظ استعمال کئے جاتے ھیں اور نوبت تو تو میں میں بلکہ اس سے زیادہ خطرناک حد تک پہنچ جاتی ہے ویسی صورت یہاں بھی پیدا ھوگی اگر وقت پر ان باتوں کو نہ روکا گیا . . . .

**مسٹر اسپیکر** - دوسرے پارلیمنٹس کا ذکر یہاں کیوں کیا جارھا ہے ؟

**شری سیدحسن** - اگر یہی کنونشن رھا تو اسکا نتیجہ کیا ھوگا یہی کہ جسطرح باھر کی پارلیمنٹس میں ھوتا ہے ویسا ھی ھونے کا امکان ہے کوئی ممبر اسطرح کی توھین برداشت نہیں کرسکتا - اگر آئندہ یہ صورت حال جاری رہے تو اسطرف سے بھی اینٹ کا جواب پتھر سے دیا جائیگا ان حالات میں- میں عرض کرونگا کہ اس مسئلہ کو پریویلیجس کمیٹی میں ریفر کیا جائے اور پریویلیجس کمیٹی سے یہ خواھش کیجائے کہ وہ اس تصور کے تحت اس مسئلہ پر غور نہ کرے کہ اسمیں مسٹر اسپیکر کی کوئی رولنگ تھی - جو الفاظ استعمال کئے گئے ھیں وہ پارلیمنٹری ھیں یا ان پارلیمنٹری رپورٹ میں سکشن ۴۳ کا جو حوالہ دیا گیا ہے اسمیں تو تحدید عائد کیگئی ہے کہ کونسی ایسی صورتیں ھیں جن میں تقریر پر پابندی ھوگی وغیرہ صرف وہ دفعہ یہاں غیر متعلق ھوگا - الفاظ پر غور کر کے یہ طے کرنا چاھئے کہ آیا یہ الفاظ پارلیمنٹری ھیں یا ان پارلیمنٹری - بمبئی اسمبلی کی رولنگ کی روشنی میں پورے مسئلہ پر غور کر کے رپورٹ پیش کیجانی چاھئے -

* **شری ادھو راؤ پٹیل** (عثمان آباد - عام) - مسٹر اسپیکر سر - پریویلیجس کمیٹی کے ایک ممبر کی حیثیت سے میں اوس رپورٹ کی تائید میں جو پریویلیجس کمیٹی کی طرف سے پیش کی گئی ہے کچھ کہنا چاھتا ھوں - آنریبل ممبر آف دی ھاؤز میاٹر کو ری ریفر کرنا چاھتے ھیں کمیٹی نے اپنی رپورٹ میں اور ممبر متعلقہ نے بھی بمبئی کی نظیر کا حوالہ دیا ھے - اگر وہ نظیر کو پڑھیں تو معلوم ھوگا کہ " اشیمیڈ آف " کے جو الفاظ استعمال کئے گئے ھیں انکو ان پارلیمنٹری قرار دیا گیا ہے - آنریبل ممبران سے میں استدعا کرونگا کہ ھاؤس کا بریچ آف پریویلیج کیا ھے اور ممبروں کا بریچ آف پریویلیج کیا ہے اسکی اسٹڈی کریں - لیکن ساتھ ھی ساتھ

**It is subject to the provisions of the Constitution and the Rules of the House.**

رولس آف دی ھاؤز کے تحت جو چیزیں ھاؤز میں کہی جاتی ھیں وہ ان پارلیمنٹری ھیں یا نہیں اسکے بارے میں رولنگ صرف اسپیکر دیسکتے ھیں - چیرمن صاحب نے کل ھی مثال دی کہ ھاؤز میں جو بکواس ھوتی ہے اگر وھی باھر ھو تو کوئی نہیں سنے گا - میں آنریبل ممبرس کو " میز " کی پارلیمنٹری پراکٹس یاد دلانا چاھتا ھوں - چاپٹر ۱۸ میں صفحہ ۴۳۸ تا ۴۳۹ پڑھے کہ

---

Confirmation not received.

*Allegations against Members*

Charges of uttering a deliberate falsehood abusive and insulting language.

ھاؤ زمیں ممبرس جو ایک دوسرے کے خلاف الفاظ استعمال کرتے ھیں وہ بریچ آف پریویلیج
نہیں ھیں بلکہ ان پارلیمنٹری کہے جاسکتے ھیں ۔

villains ; impertinence ; rude remarks ; gross calumny ; impudence; rufflanism; hypocrites, pharisees; slanderer ; murderer; hooligan, blackguard; traitor; charges of treason; That a Member ought to have been imprisoned for high treason.

اسکے بعد آخر میں میں کہونگا کہ

alleging that a Member's statements were 'not consonant with personal honour' ; lie down, dog; behaving like a jackass ; swine; cheat; not a damned one of you opposite; stool-pigeons; bastard.

یہ ان پارلیمنٹری اکسپریشنس ( Unparliamentary expressions ) ھاؤز آف کامنس میں استعمال کئے گئے تو بریچ آف پریولیج نہیں کہا گیا بلکہ ان پارلیمنٹری اکسپریشنس کہا گیا ۔ ایسی صورت میں آنریبل اسپیکر رولنگ دیتے ھیں کہ وہ الفاظ واپس لیں اور اگر اپنے الفاظ واپس نہ لیں تو ایسے ممبر کو باھر چلے جانے کا حکم دیا جاتا ھے اگر اس حکم کو بھی نہ مانیں تو دوسرا چارہ کار اختیار کیا جاتا ھے ۔ لہذا ان صورتوں میں بریچ آف پریولیج نہیں ھوتا جیسا کہ کل ریمارک دیا گیا ھے ۔ میں سمجھتا ھوں کہ پریویلیج کمیٹی کی سفارش کو سمجھنے کی میرے دوستوں نے کوشش نہیں کی ھے ۔ کمیٹی پریویلیجس میں یہ نہیں دیکھا جاتا نہ یہ کس پارٹی کا ممبر ھے بلکہ وھاں رولس دیکھے جاتے ھیں ۔ ڈیمو کریٹک پرنسپلس کیا ھیں اسکو سمجھنے کی کوشش کرنی چاھئے ۔ کیا پیٹلسٹ سوسائٹی میں اور پیوپلس ڈیمو کریٹک میں کنسپشن ( Conception ) کا فرق ھے لیکن جب ھم اس ھاؤز میں آ کر پارلیمنٹری پروسیجر کے تحت کام کررھے ھیں تو ھاؤز کے رولس کے تحت ھمیں دیکھنا پڑیگا اگر ھم ھاؤز کے باھر ھوں اور دوسرے ایکٹیویٹیز ھوں تو ھمیں اختیار ھے کہ ھم کوئی چیز کریں ۔ جب ھم کرکٹ کا گیم کھیلنا چاھتے ھیں ھمیں اسکے اصولوں کی پابندی کرنی پڑیگی ....

اس لئے پریویلیج کمیٹی میں جانے کے بعد اور اوسکی رپورٹ پڑھنے کے بعد جو ریمارک میرے پاس آئے اوس سے مجھے محسوس ھوا کہ شائد میں اس میں کام کرنے کے قابل نہیں ھوں ۔ بہتر ھوتا کہ ان چیزوں میں نہ جاتا ۔ ڈیمو کریسی کا کنزسپشن کیا ھے ۔ ھمارے پاس چند پڑھے لکھے وکلاء ھیں ۔ انہوں نے تمام ڈیمو کریٹک قواعد کے پیش نظر

تصفیه کیا ھے ایسی صورت میں میں اون پر کسی قسم کے ریمارک کو مناسب نہیں سمجھتا ۔ جتنی پابندیاں پریویلیج کمیٹی کے لئے ضروری ھیں ان کی پابندی کرتے ہوئے اور کانسٹی ٹیوشن کے رولس کی پابندی کرتے ہوئے اس کیس کو ڈیسائڈ کیا گیا ھے ۔ ایسی صورت میں پھر اس کیس کو ری ریفر ( Re-refer ) کرنے کی کوئی گنجائش نہیں ھے ۔ اس میں کوئی پرائما فیسی ( Prima facie ) بات نہیں ھے ۔ بمبئی کی جو نظیر دیگئی ھے اوس کا تعلق بریچ آف پریویلیج سے نہیں ھے بلکه ان پارلیمنٹری اکسپرشنس سے ھے ۔ اسکے علاوہ جب آنریبل اسپیکر کی رولنگ ایک مرتبه ھوجاتی ھے تو پھر ھاؤز کا کوئی ممبر اسکو تبدیل نہیں کرسکتا ۔ وہ فائنل رولنگ ھوتی ھے ۔ بمبئی کی نظیر کوٹ ( Quote ) کر کے ھم نے یه نتیجه نکالا که جب آنریبل اسپیکر کی رولنگ ھوجائے تو اوس میں پریویلیج کمیٹی دخل نہین دے سکتی ۔ ھاؤز آف کامنس میں اس کے لئے ایک بہت بڑا لا ڈولپ ھوا ۔ پہلے تو وھاں نه صرف یه که ممبرس کو پریویلیجس تھے بلکه ان کے نوکروں کو بھی پریویلیجس حاصل تھے ۔ لیکن اب وہ پریویلیجس باقی نہیں رھے ۔ اب تو صرف یه ھوجاتا ھے کسی کرمنل ارسٹ کے سلسله میں اسپیکر کو اطلاع دینا ھی کافی سمجھا جاتا ھے ۔ آنریبل ممبرس کے پریویلیج کا سوال اوس وقت آتا ھے جب که وہ پارلیمنٹری کام کررھے ھوں اور اون کے اس کام میں روڑے اٹکائے جائیں ۔ اوس وقت بریچ آف پریویلیج کا کلیم ( Claim ) ھوسکتا ھے ۔ ان تمام چیزوں کو پیش نظر رکھکر اس درخواست کا تصفیه کیا گیا ھے ۔ اس لئے میں ھاؤز سے ونتی کرونگا که جو اسنڈمنٹ لائی گئی ھے اوسکو پاس نه کیا جائے ۔

**شری سری پدراؤ لکشمن راؤ نواسی کر** (اورنگ آباد) ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ ھاؤز کے سامنے ایک اسنڈمنٹ کے ذریعه جو سوال آیا ھے وہ یه ھے که ڈی ۔ جی ۔ بندو کیس کے متعلق پریویلیجس کمیٹی کی رپورٹ کو دوبارہ غور کے لئے کمیٹی میں بھیجا جائے یا نه بھیجا جائے ۔ جب اس کو ری کمٹ ( Recommit ) کرنے کا سوال آیا ھے تو اسکے وجوھات بھی ھاؤز کے سامنے آنے چاھئیں جن کی بناء پر یه تصفیه کیا جاسکے که دراصل یه رپورٹ واپس کمیٹی میں بھیجی جاسکتی ھے یا نہیں ۔ لیکن میں نے ابھی جو تقریریں سنی ھیں اون میں ایسے وجوھات ظاھر نہیں کئے گئے ۔ رپورٹ پڑھنے کے بعد یه معلوم ھوتا ھے که دو پائنٹس کو تنقیح طلب قرار دیکر اور اون کو سامنے رکھکر پریویلیجس کمیٹی نے اس کا تصفیه کیا ۔ وہ دو پائنٹس یه ھیں ایک تو یه که جو الفاظ استعمال کئے گئے ھیں وہ پارلیمنٹری ھیں یا نہیں ھیں ۔ دوسری چیز یه ھے که ان الفاظ کی وجه سے اون معزز رکن کا جنہوں نے یه درخواست پریویلیجس کمیٹی کے پاس پیش کی بریچ آف پریویلیج ( Breach of Privilege ) ھوا یا نہیں ۔ ان دونوں پائنٹس کو سامنے رکھکر پریویلیجس کمیٹی نے ان کا تصفیه کیا ھے ۔ گو رپورٹ میں اس امر کا حواله دیا گیا ھے که آنریبل اسپیکر صاحب نے اپنی رولنگ دے دی تھی لیکن یه بحث صحیح نہیں که اس رولنگ کی وجه پریویلیجس کمیٹی کے ارکان پر اثر ھوا اور اس وجه سے انہوں نے اس چیز کا تصفیه

کرنے میں گریز کیا یا اس سے متاثر ہو کر غلط تصفیہ کیا ۔ ظاہر ہے کہ اسپیکر صاحب نے جو رولنگ دی وہ اس حد تک محدود تھی کہ جو الفاظ استعمال کئے گئے ہیں وہ پارلیمنٹری ۔ ہیں یا ان پارلیمنٹری الفاظ کے واپس لینے کا سوال اوس وقت ہوسکتا تھا جبکہ معزز رکن یہ سمجھتے کہ جو الفاظ دوران تقریر استعمال کئے گئے ہیں ان پارلیمنٹری ہیں ۔ اگر معزز رکن یہ استدعا کرتے کہ " میں ان الفاظ کو غیر پارلیمانی سمجھتا ہوں انکو واپس لینا چاہئے " اور اس نوبت پر یہ رولنگ دیجاتی کہ یہ الفاظ ان پارلیمنٹری ہیں ان کو واپس لینا چاہئے ۔ یا یہ تصفیہ ہوتا کہ ان الفاظ کو ویسا نہیں سمجھ سکتے تو ایسی صورت میں یہ سوال کمیٹی کے سامنے ہی نہ جاتا بلکہ ہاؤز میں ہی ختم ہوجاتا ۔ جب اسپیکر صاحب یہ تصفیہ کریں کہ فلاں الفاظ پارلیمنٹری ہیں یا ان پارلیمنٹری ، تو اس کا کوئی اثر پریویلیجس کمیٹی کی کسی پروسیڈنگس یا کارروائی پر نہیں پڑسکتا ۔ پریویلیجس کمیٹی نے صرف ایک حد تک اس سلسلہ میں غور کیا ۔ الفاظ پارلیمنٹری ہیں یا ان پارلیمنٹری اس کا تصفیہ ایک مرتبہ اسپیکر صاحب نے اپنی رولنگ میں کردیا تھا ۔ ایک مرتبہ رولنگ دئے جانے کے بعد کیا پریویلیجس کمیٹی اس پر مکرر غور کر کے اس کے خلاف میں یا تائید میں کوئی تصفیہ کرسکتی ہے ؟ ان امور پر غور کرنے کے بعد انہوں نے رپورٹ دی ۔ ایسی صورت میں اس مسئلہ پر مکرر غور کرنے کی درخواست مناسب معلوم نہیں ہوتی ۔ پریویلیجس کمیٹی میں جو دوسرا سوال اٹھایا گیا وہ یہ تھا کہ ان خاص معزز رکن کا ان الفاظ کی وجہ سے بریچ آف پریویلیج ہوا یا نہیں ۔ رپورٹ پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس میں کئی نظائر کا حوالہ دیتے ہوئے اور تمام اصولوں پر بحث کرتے ہوئے یہ یونانی مس ڈسیژن آف اور اوپینین ( Unanimous decision of our opinion ) ہوا کہ ان الفاظ کا کوئی مقصد ھی نہیں تھا جو کہ ہوم منسٹر صاحب نے معزز رکن کے سلسلہ میں استعمال کئے ۔ اس لئے ان الفاظ کے استعمال سے بریچ آف پریویلیج نہیں ہوا ۔ رپورٹ پڑھنے کے بعد ہمارے سامنے یہ سوال آتا ہے کہ ایسی امنڈمنٹ پیش ہوسکتی ہے یا نہیں ۔ محض اس بناء پر کہ چونکہ رول میں ری کمٹ کرنے کا حق دیا گیا ہے اس لئے امنڈمنٹ پیش کرنا چاہئے صحیح نہیں ہے ۔ اگر کوئی خاص پائینٹ بتلا کر اوسکا حوالہ دیکر اس کو ری کمٹ کرنے کے لئے کہا جاتا تو بہتر تھا ۔ لیکن محض اس بناء پر کہ رولس میں ری کمٹ کرنے کا حق دیا گیا اگر یہ چیز امنڈنگ میں لکھدی جائے تو کیا وہ قابل قبول ہوسکتی ہے ۔ اگر اس طرح کیا جائے تو رولس کا ناجائز بلکہ غلط طور پر استعمال ہوگا ۔ رول پڑھنے کے بعد معلوم ہوگا کہ اس میں دو پائنٹس بتلائے گئے ہیں ۔ میں اس پر ہاؤز کی توجہ مبذول کراؤنگا ۔

Recommitted to the Committee either without limitation or with reference to any particular matter.

جو امنڈمنٹ یہاں پیش کیگئی ہے اوس سے یہ الفاظ متعلق ہوجاتے ہیں ۔ کیونکہ آنریبل ممبر نے جنہوں نے اس کو پیش کیا تھا اس کی استدعا کی تھی کہ اگر اسپیکر صاحب

اجازت دیں تو میں آخری الفاظ کو ترک کرنے کیلئے تیار ہوں ۔ اور اس امنڈمنٹ کو اس حد تک پڑھ لیا جائے ۔

"That the matter be recommitted to the Privileges Committee for reconsideration and report.

اس حد تک میں اپنی امنڈمنٹ پیش کرنا چاہتا ہوں باقی جو الفاظ ہیں انکو ڈیلیٹ کرنے کی اجازت دے دیجائے ۔ اب یہ پورا امنڈمنٹ غور کیلئے پیش ہے ۔ سوال یہ ہے کہ آیا یہ امنڈمنٹ قابل قبول ہے یا نہیں ۔ اور معزز رکن جو اس ری کنسیڈر کرنے کے لئے واپس بھیجنا چاہتے ہیں انہوں نے اس کو واپس بھیجنے کے لئے جو خاص پائنٹ بتایا ہے وہ یہ ہے ۔

" on the specific point whether the words 'ashamed of' used by the hon. Minister were undignified, highly derogatory of the dignity and status of the hon. Members of this House".

میں عرض کرونگا کہ اس خاص پائنٹ کو ری کمٹ کرنے کا سوال اس سے نہیں آتا ۔ اس پائنٹ کا نہایت صراحت کے ساتھ پریویلیج کمیٹی نے تصفیہ کردیا ۔ اگر کمیٹی اس سلسلہ میں کسی نتیجہ پر نہ پہنچتی یا کوئی ایسا خاص پائنٹ موجود ہوتا جسکا تصفیہ نہیں ہوا ہو یا کوئی تجویز کسی وجہ سے مکرر غور کے لائق قرار پاتی تو ایسی صورت میں ری کمٹ کرنے کا سوال آتا ۔ میں نے جہاں تک سنا کہیں بھی یہ پائنٹس ظاہر نہیں ہوئے کہ فلاں وجوہ کی بناء پر یہ رپورٹ مکرر غور کے لئے کمیٹی میں روانہ کردی جائے ۔ اگر اس ایوان کے کسی خاص رکن کی یہ رائے ہو کہ کمیٹی کا فیصلہ غلط ہے اس لئے اسکو واپس بھیجنا چاہئے تو محض یہ وجہ اسکو واپس بھیجنے کی کافی نہیں ہوسکتی ۔ اس بناء پر میں اس امنڈمنٹ کی مخالفت کرتے ہوئے یہ اپیل کرونگا کہ ری کمٹ کرنے کے متعلق یہ امنڈمنٹ ناقابل قبول ہے ۔ دوسری چیز امنڈمنٹ پیش کرتے وقت یہ بیان کیگئی کہ اگر میں عدالت کا دروازہ کھٹکھٹاتا تو کیا ہوتا ۔ آپ نے بڑی مہربانی کی آنریبل ہوم منسٹر پر کہ اس معاملہ کو پریویلیج کمیٹی کو ریفر کیا ۔ میں یہ کہونگا کہ پریویلیج کمیٹی جو مقرر کیگئی ہے وہ ٹریبونل کے طور پر ہے ۔ یہ ایک جوڈیشیری باڈی ہوتی ہے ۔ اور ہاؤز میں جو چیزیں پریویلیج کے متعلق ہوتی ہیں وہ یہاں تصفیہ پائینگی ۔ ان حالات میں یہ کہنا کہ اگر میں عدالت کا دروازہ کھٹکھٹاتا تو ......

**شری سید حسن** ۔ میں یہ نہیں کہا بلکہ یہ کہا کہ اگر ہم اوس وقت باہر ہوتے تو میں بھی عدالت میں جاتا اور اون کو بھی لیجاتا ۔

**شری سری پدر اؤ لکشمن راؤ نو اسپیکر** ۔ دوسری چیز یہ ہے کہ میں پارلیمنٹری پروسیجر بتلا کر بعض ایسے الفاظ یہاں بتلائے گئے ہیں کہ یہ استعمال ہوسکتے ہیں ۔ یہ

ان پارلیمنٹری نہیں ہوسکتے - لیکن اس کے معنی یہ نہیں ہیں کہ ہمیں گالیاں دینے کا اختیار حاصل ہوجاتا ہے - بلکہ ایسے الفاظ شاذ و نادر صورتوں میں استعمال ہوتے ہیں - دل میں جو خیال ہوتا ہے وہ خودبخود الفاظ کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے- لیکن بالکل شاذ و نادر صورتوں میں ایسے الفاظ آتے ہیں - اس کے یہ معنے نہیں ہیں کہ میں پارلیمنٹری پروسیجر میں جو الفاظ بتلائے گئے ہیں انکو لیکر بطور گالی استعمال کیا جائے - اس لحاظ سے میں عرض کرونگا کہ اسنڈمنٹ تو لائی گئی ہے کہ اسکو ری کمٹ کیا جائے لیکن معقول وجوہات نہیں بیان کئے گئے ہیں - اس لئے اس اسنڈمنٹ کو نامنظور فرمادیا جائے -

**شری کے - وینکٹ رام راؤ** - ڈی جی بندو کیس ہمارے سامنے ہے کل بھی بھجنگ ریڈی کیس ہمارے سامنے سے گزرا - ان دونوں کا مقابلہ کرنے کے بعد میری نظر میں ایک چیز آئی ہے - یہاں اس چیز پر زور دیا گیا ہے کہ چونکہ آنریبل اسپیکر نے رولنگ دے دی تھی اور جب ایک مرتبہ رولنگ ہوچکی اور تصفیہ ہوچکا تو پھر اس پر مکرر غور کرنے کے لئے پریویلیج کمیٹی میں روانہ کرنے اور اوس کا وقت ضائع کرنے کی ضرورت نہیں ہے - جس وقت شری سید حسن نے درخواست پیش کی اوس زمانہ کے متعلق غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ درخواست پیش ہونے کے بعد آنریبل اسپیکر صاحب اوس پر ایک ہفتہ تک غور کرتے رہے - اگر دفعہ (۲۱۳) دیکھیں تو معلوم ہوگا -

اس سے صاف طور پر ظاہر ہے کہ اسپیکر صاحب نے اپنا کنسنٹ دیتے وقت رجحان ظاہر کرتے وقت یہ دیکھینگے کہ آیا یہ پرائما فیسی کیس بنتا ہے یا نہیں - چنانچہ آنریبل اسپیکر صاحب نے ایک دن نہیں دو دن نہیں ایک ہفتہ تک اس پر غور کرتے رہے - اور غور کرنے کے بعد انہوں نے اس مسئلہ کو پریلیج کمیٹی کے حوالہ کردیا - اس سے صاف طور پر ظاہر ہوجاتا ہے اگر آنریبل اسپیکر صاحب یہ سمجھتے کہ یہ ایک امر منفصلہ ہے یعنی رس جوڈیکٹا ( Res-Judicata ) ہے تو کسی حالت میں بھی پریویلیج کمیٹی میں روانہ نہ کرتے - اس سے خود صاف ظاہر ہوتا ہے کہ یہ مسئلہ . . . .

**مسٹر اسپیکر** - آپ اسپیکر کا جو ریفرنس تحت رول ( ۲۱٦ ) دے رہے ہیں وہ میرے خیال میں یہاں موزوں نہیں- کیونکہ اسپیکر اپنی رائے ظاہر نہیں کرسکتا کہ یہ پرائما فیسی کیس ہے یا نہیں - صرف اس حد تک یہ دیکھتا ہے کہ اسنڈمنٹ ان آرڈر ( In order) ہے یا نہیں -

**شری کے - وینکٹ رام راؤ** - اسکو دیکھنے میں بھی ایک قسم کی رائے کا اظہار ہوتا ہے -

**مسٹر اسپیکر** - آپ نے یہ جو سمجھا کہ اسپیکر یہ دیکھتے ہیں یہ کیس پرائمافیسی ہے یا نہیں یہ بات نہیں ہے -

**شری کے۔ وینکٹ رام راؤ۔** اس میں چونکہ الفاظ ویتھ دی کنسنٹ آف اسپیکر ( With the consent of Speaker ) لکھا ہے ......

**مسٹر اسپیکر۔** اس کے کیا معنی ہیں ؟

**شری کے۔ وینکٹ رام راؤ۔** اس کی تنقیح کرنے کے سلسلہ میں اگر کوئی فیصلہ پاچکا ہو تو اس کو نمبر پر لینے کے متعلق غور ......

**مسٹر اسپیکر۔** خیر آپ اسنڈمنٹ پر کچھ کہنا چاہتے ہیں تو کہئے۔

**شری کے۔ وینکٹ رام راؤ۔** اس طریقہ پر ایک دفعہ کمیٹی آف پریویلیجس میں جانے کے بعد میں سمجھتا ہوں کہ ....

ایک دفعہ پریویلیج کمیٹی کے حوالہ کرنے کے بعد پھر امر منفصلہ پر بحث چھیڑی گئی ہے تو اسکی گنجائش نہ رہنا چاہئے اور خاص طور پر جملہ آنریبل ممبران پریویلیجس کمیٹی کے دھیان میں یہی ایک چیز رہی ہے کہ آنریبل اسپیکر نے ایک دفعہ رولنگ دیدی ہے اسلئے زیادہ تفصیلات میں جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ اسلئے آنریبل ہوم منسٹر سے کوئی اکسپلنیشن نہیں پوچھا گیا اور محض درخواست پر ڈسکشن کرنے کے بعد اسکا تصفیہ کیا گیا۔ چنانچہ امر منفصلہ ہونے کے متعلق جو زور دیا جارہا ہے اسپر میرے یہ ابزرویشنس ہیں۔

اسکے بعد ایک اور مسئلہ یہ بھی آجاتا ہے کہ آنریبل اسپیکر کے جو الفاظ ہیں انہیں انگریزی اور اردو میں پڑھنے سے فرق پایا جاتا ہے۔ اردو میں میں نہیں سمجھتا کہ ایسی کوئی بات ہو۔ یہ ایسی بات ہے جس پر " شرم آتی ہے " یا " ایسی بات پر شرم آنا چاہئے " تو ان حالات میں دونوں کی تعبیر ہوسکتی ہے۔ اسلئے میں نہیں سمجھتا کہ اس کو ایک رولنگ کی حیثیت دی جانی چاہئے تھی۔ رولنگ کے سلسلہ میں میں یہ کہونگا کہ ایک پرٹیکولر پوائنٹ پر رولنگ طلب کیجائے یا اسپیکر کی بطور خود ( on his own motion ) رولنگ ہونا چاہئے۔ اس قسم کے بھی کوئی الفاظ آنریبل اسپیکر نے نہیں فرمائے اسلئے بھی کوئی گنجائش نہیں رہتی۔ پریویلیجس اور غیر پارلیانی الفاظ میں ہمیں ضرور فرق کرنا چاہئے جیسا کہ میرے دوست نے فرمایا اسکو میں بھی مانتا ہوں۔ لیکن کسی شخص کی ریپوٹیشن کو یعنی اسکی شہرت کو دھکا پہنچانے کا کسی اور شخص کو حق نہیں ہے۔ اگر اس نوعیت کے کوئی الفاظ استعمال کئے جاتے ہیں تو بریچ آف پریویلج کی حد تک پہنچتا ہے۔ میں اس رپورٹ کو ان معنوں میں لیتا ہوں۔ ریفرنس چاہے کچھ ہو۔ آنریبل ممبر مسٹر سید حسن کی جانب سے پولیس ڈپارٹمنٹ پر کچھ الیگیشنس عائد کئے گئے تھے۔ اس پر انکار کرتے ہوئے "آنریبل ممبر کو شرم آنی چاہئے" اس نوعیت کے یا ایسا ہی اثر رکھنے والے الفاظ آنریبل ہوم منسٹر کی جانب سے کہے گئے۔ تو یہاں یہ دیکھنا ہے کہ ایک " آنریبل ممبر کو شرم آنی چاہئے یا شرم کرنی چاہئے " اس قسم کے

الفاظ سے ایک شخص کی ریپوٹیشن کو دھکا پہنچنے کا امکان ھے - وہ ایک آنریبل ممبر ھیں جو چنکر یہاں آئے ھیں انکے متعلق یہ کہنا کہ آپ ایسی ھی غلط الزامات لگاتے ھیں میں یہ نہیں کہونگا کہ آیا وہ الزامات صحیح ھیں یا نہیں - میں صرف یہ کہونگا کہ اس قسم کے الفاظ شرم آنا چاھئے وغیرہ ان سے مسٹر سید حسن کی عزت و شہرت کو دھکا پہنچنے کا اندیشہ ھے :- ( اس موقع پر بل دیگئی ) - رولنگ جو دیجاچکی ھے پریویاجس کمیٹی کے ممبروں نے زیادہ تر اسی پر دھیان دیا ھے - شائد یہی وجہ ھے کہ وہ اس نتیجہ پر پہنچے ھیں - اس طرح اس کانٹکسٹ کے ساتھ ساتھ جیسا کہ ھمارا ایک دو سال کا تجربہ ھے مسٹر سید حسن کو انکے سوالات کے جوابات آنریبل چیف منسٹر و ھوم منسٹر کی طرف سے کچھ ایسے لب و لہجہ میں دئے جاتے ھیں جو قابل غور ھے - میں بھی سوالات کرتا ھوں اور جملہ دیگر ممبران کیطرف سے بھی سوالات کئے جاتے ھیں مگر انکا لب و لہجہ . . .

*Mr. Speaker :* Why all these unwassanted remarks. The hon. Member may speak on the amendment ?

**شری کے - وینکٹ رام راؤ -** اسطرح کا جو کانکسٹ ھے - شرم آنی چاھئے - آپ ایسے غلط ابزرویشنس کررھے ھیں - آپ جھوٹ بولتے ھیں ایسے نفرت کا اظہار کرنے والے ھوم منسٹر کے الفاظ مسلمہ طور پر بمبئی کی رولنگ کے لحاظ سے ان پارلیمنٹری ھیں - انہیں وتھ ڈرا کرنا چاھئے تھا - مطلب یہ ھے کہ انہیں وتھ ڈرا نہ کرنے سے کنٹمپٹ آف دی ھاؤز ھوتا ھے -

اسکے بعد ایک اور چیز کہتے ھوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ھوں - ھمیں میز پارلیمنٹری پراکٹس کو فالو کرنا پڑتا ھے لیکن ان نظائر کی تعبیر کرتے وقت ھمیں ھندوستان کے ماحول اور یہاں کے حالات کا بھی لحاظ کرنے کی سخت ضرورت ھے - اگر میکانکلی میز پارلیمنٹری پراکٹس اور انکے کنونشنس کو اڈاپٹ کرنے کی کوشش کیجائے تو میں سمجھتا ھوں کہ ایسی کئی چیزیں ھوسکتی ھیں جس سے آنریبل ممبرس کی شہرت اور انکے پریولیجس کو دھکا پہنچے - آنریبل ممبرس آف دی پریویلیجس کمیٹی کو یہ سجسشن دیتے ھوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ھوں -

***شری گوپال راؤ اکبوٹے** ( چادرگھاٹ ) - مسٹر اسپیکر سر - ایک ترمیم پیش ھوئی ھے اور اسکا مقصد یہ ھے کہ اس کوئسچن کو پھر پریولیج کمیٹی کے پاس واپس بھیجا جائے تا کہ مکرر غور ھوسکے - قواعد کے لحاظ سے جیسا کہ عالیجناب نے کل فرمایا اس قسم کے موشن کی اجازت عالیجناب نے دی - مجھے اس موشن کے جواز پر کچھ کہنا نہیں ھے لیکن جس طریقہ سے اس موشن کو پیش کرتے ھوئے توجہ دلائی گئی ھے میں اسپر خود انکا دھیان لانا چاھتا ھوں - دو تین باتیں انہوں نے کہیں - ایک تو یہ کہا گیا کہ انہوں نے اس رپورٹ کو بڑے غور اور سنجیدگی سے دیکھا - ٹھیک ھے - آپ نے غور اور سنجیدگی سے

*Confirmation not received.

ھوگا - اس کو سنجیدگی سے پڑھنے اور غور کرنے کے بعد یہ اثر ھوا اور انھوں نے کہا کہ آنریبل ھوم منسٹر کے وکیل کی طرح یہ رپورٹ لکھی گئی ھے - دوسری بات یہ کہی کہ بمبئی لیجسلیٹیو اسمبلی کے آنریبل اسپیکر کی رولنگ کی غلط تعبیر کیگئی - اور تیسری بات انھوں نے یہ کہی کہ اگر یہی طریقہ رھے تو اینٹ کا جواب پتھر سے دینا پڑیگا - یہ تینوں چیزیں جو انھوں نے منتشر حالت میں کہا ھے اسے اکھٹا کرکے میں ھاؤز کے سامنے رکھنا چاھتا ھوں - اگر آنریبل ممبر کا اس مسئلہ سے متعلق - قانون اور عدالت اور مجلس وضع قوانین سے متعلق یہ اپروچ ھے اور اگر وہ اس سطح پر سوچتے ھیں تو میں نہایت ادب سے عرض کرونگا کہ وہ بجائے اس ایوان کے وقار کو بلند کریں کسی اور مقام پر اسکے وقار کو لیجانا چاھتے ھیں - جب پریویلیج کمیٹی کی رپورٹ ایوان کے سامنے آتی ھے تو اس کے میرٹس پر بحث کرنے کے بجائے انکی تنقید ایک ھارے ھوئے مدعی کی ذھنیت کے سوائے اور کچھ نہ تھی - جب فریق عدالت میں جاتا ھے اور وہ فیل ھوتا ھے تو اسکا احساس یہی رھتا ھے کہ میرا مقدمہ اچھا تھا - میرے وکیل نے صحیح پیروی کی ھے لیکن مجسٹریٹ یا تو رشوت کھایا ھے یا سفارش کے اثر میں ھے اسلئے مجھے اپیل کی طرف جانا چاھئے - یہ ذھنیت کسی آنریبل ممبر کی نہونا چاھئے انکا جو نقطہ نظر ھونا چاھئے وہ یہ ھونا چاھئے کہ میں ھاؤز کا ایک آنریبل ممبر ھوں - چنانچہ میں نے اسی نقطہ نظر سے عالیجناب اسپیکر صاحب کی توجہ مبذول کرائی تھی تو انھوں نے اس کیس کو مراعات کی کمیٹی کے سپرد کیا - کمیٹی مراعات میں ایوان کے معزز ممبر ھی چنے گئے اور انھوں نے غور کرکے ایک قانونی امر کو طے کیا کہ آیا یہ ان پارلیمنٹری ھے یا نہیں -

دوسری چیز جو کمیٹی کے زیر غور رھی وہ یہ ھے کہ جب وہ لفظ ان پارلیمنٹری ھے تو لازمی طور پر بریچھ آف پریویلیج ھوتا ھے - میں اس غلط فہمی کو دور کرنا چاھتا ھوں اور یہ کہونگا کہ اس اسمبلی کے آفیسرس کو ریگولیٹ کرنے کے لئے جو رولس اسپیکر نے یا خود ھاؤز کے آنریبل ممبرس نے بنائے ھیں اسکو ٹھنڈے دل سے - غور اور سنجیدگی سے پڑھیں - ایسے غور سے نہیں جیسا کہ انھوں نے رپورٹ کو پڑھا ھے - یہ رولس ھاؤز میں آفیسرس کنڈکٹ کرنے اور جو تلخی مباحث کے دوران میں ھو جسکی وجہ سے ھاؤز یا آنریبل ممبرس کا وقار متاثر ھو اسکو روکنے کیلئے بنائے گئے ھیں اور اسلئے کہ جو کام ایوان کے سامنے آئے جلد اسکو پایہ تکمیل کو پہنچایا جائے - لیکن اسوقت بھی پیچیدگیاں پیدا ھوسکتی ھیں اسلئے آنریبل اسپیکر کو کچھ پاورس دئے جاتے ھیں - اگر کسی آنریبل ممبر نے کوئی لفظ کہا جو پارلیمنٹری نہیں ھے تو آنریبل اسپیکر اسکو ان پارلیمنٹری ڈکلیر کرتے ھیں - اس لفظ کو وتھ ڈرا کرنے پر مجبور کرتے ھیں - انہیں یہاں تک پاورس ھیں کہ وہ کسی ممبر کو اس دن کیلئے ایوان کے باھر بھی کردے سکتے ھیں - اس مقصد اور بنیادی اصول کے سوائے اور کچھ نہیں کہ ھاؤز میں اس روز کا کام ھوتا رھے ھم یہاں ایک دوسرے کے خیالات کو سمجھنے کیلئے جمع ھوئے ھیں - اور جہاں تک ھوسکے اپنے جذبات کو قابو میں رکھکر سنجیدگی اور متانت سے مباحث کو پیش کرنا چاھئے اور مخالف

کے اپنے طرف راغب کرنے کی امکانی کوشش کرنا چاھئے - اسی کے تحفظ کیلئے آنریبل اسپیکر کے تفویض یہ پاورس رھنے کی ضرورت سمجھی گئی - اس بیک گراؤنڈ میں اگرھم اس فیصلہ پر غور کریں تو مجھے اس بات پر حیرت ھوتی ھے کہ اسکی یہ تعبیر کیجارھی ھے کہ بجائے اسکے کہ وہ ان پارلیمنٹری ھیں یا پارلیمنٹری یہ طئے نہیں ھوا بلکہ یہ فیصلہ کیا گیا ھے کہ وہ ان پارلیمنٹری ھیں - میں یہ پوچھنا چاھتا ھوں کہ اگر آنریبل ممبر نے اس پروسیڈنگ کو ملاحظہ کیا ھے تو کیا وہ بتلاسکتے ھیں کہ جب آنریبل اسپیکر نے یہ فیصلہ دیا کہ وہ الفاظ ان پارلیمنٹری ھیں تو کیا آنریبل ھوم منسٹر سے وہ الفاظ واپس لینے کی معزز رکن نے خواھش کی - انہوں نے تو اپنی اسپیچ کو جاری رکھا - بمبئی رولنگ میں بھی یہی بتلایا گیا ھے کہ ممبر کو اپنی اسپیچ ڈس کنٹی نیو ( Discontinue ) کر کے الفاظ واپس لینے کی نسبت کہنا پڑتا ھے - لیکن یہاں ویسا بھی نہیں ھوا - نہ تو آنریبل ممبر نے اور نہ عالیجناب اسپیکر صاحب نے الفاظ واپس لینے کیلئے کہا اگر وہ ان پارلیمنٹری الفاظ تھے - لیکن یہاں یہ تعبیر کرنے کی کوشش کی جاری ھے کہ آنریبل اسپیکر صاحب کا فیصلہ میرے ھی موافق تھا - انہوں نے بھی ان الفاظ کو واپس لینے کے لئے کہا تھا لیکن واپس نہیں لیا گیا - میں نہایت ادب کے ساتھ یہ عرض کرونگا کہ وہ پروسیڈنگ کو سنجیدگی کے ساتھ دیکھیں تو میں سمجھتا ھوں وہ اس نتیجہ پر نہیں پہنچینگے -

دوسری چیز آنریبل اسپیکر کے پاورس کے سلسلے میں کہی گئی جو ریگولیٹڈ آفیرس کے سلسلہ میں ھیں - آنریبل ممبرس کو جو انفرادی اختیارات اور پریویلیجس حاصل ھیں انہیں وہ خلط ملط کررھے ھیں - وہ یہ نہیں سمجھ رھے ھیں کہ ان پارلیمنٹری کس کو کہتے ھیں اور بریچ آف پریویلیج کس کو کہتے ھیں - کس طریقہ پر اور کس وقت ایک موشن پریویلیجز کمیٹی کے پاس جاتا ھے - اور وہ کس حد تک پریویلیجز کمیٹی کے ممبرس پر حملہ کرسکتے ھیں - یا انکے بونا فائیڈز پر حملہ کرسکتے ھیں - میں سمجھتا ھوں یہ ناواقفیت کی بناء پر ھے - جیسا کہ میں نے کہا کہ یہاں کے رولس اینڈ ریگولیشنس ایوان کی کاروائی کو کنٹرول کرنے کیلئے ھوتے ھیں - لیکن اگر کہیں کلکٹیو پرسٹیج یا انفرادی پرسٹیج کا سوال آتا ھے تو اس کی جانب آنریبل اسپیکر کی توجہ دلاسکتے ھیں کہ وہ بریچ آف پریویلیج ھے یا نہیں - اس بارے میں میں انکی غلط فہمی کو دور کرنا چاھتا ھوں - کمیٹی آف پریویلیجز کس حد تک مجاز ھے یہ معلوم کرنے کیلئے ھمیں آرٹیکل نمبر ۱۹۴ (۳) کے لحاظ سے یہ دیکھنے کیلئے آیا وہ درحقیقت ان پارلیمنٹری یا قابل اعتراض جملے ھیں یہ دیکھنا پڑیگا کہ ھاؤس آف کامنس میں تاریخ نفاذ دستور پر کونسے اصول رائج تھے - ھمنے انکو اپنی رپورٹ میں بتلایا ھے - اگر وہ رپورٹ کو صحیح طور پر پڑھنے کی زحمت گوارہ کرتے تو انکو معلوم ھوتا کہ ھم نے معلوم کیا ھے کہ اس کے تعلق سے تین قسم کے پریویلیجز اس تاریخ پر ھاؤس آف کامنس میں موجود تھے - ان سے متعلق کافی نظائر بھی ھیں - سیز پارلیمنٹری پریکٹس کا بھی اس سلسلے میں کافی واضح ھے - آنریبل ممبر کو

چاہئے تھا کہ وہ یہ بتلاتے کہ اس میں سے کونسا جزو زیر بحث کیس سے متعلق ہوتا ہے اور یہ بتلاتے ہوئے انہیں ہاؤس کو مطمئن کرنے کی کوشش کرنا چاہئے تھا - میں یہ تسلیم کرلیتا کہ میں نے آنریبل ہوم منسٹر کی وکالت کی ہے - لیکن ایسا نہ کرتے ہوئے اور یہ نہ جانتے ہوئے کہ قانونی موقف کیا ہے اور کونسے پریویلیج کی خلاف ورزی ہوئی ہے اور خود معلومات نہ رکھتے ہوئے بحث کیگئی - میں یہ چاہتا تھا کہ انکی تقریر سے کوئی ایسا نتیجہ اخذ کرسکوں اور یہ معلوم کرسکوں کہ کس اصول کے تحت بریچ آف پریویلیج ہوا ہے - لیکن مجھے افسوس ہے کہ ساری تقریرسننے کے بعد معلوم نہ ہوسکا کہ ان تینوں اقسام کے بریچ آف پریویلیجز میں کونسا بریچ آف پریویلیج ہوا ہے - یہ نہ معلوم ہوسکا کہ انکے پاس وہ کونسی اتھارٹی ہے جسکی بناء پر وہ یہ کہہ رہے کہ ان پارلیمنٹری الفاظ استعمال کئے گئے اور اس سے بریچ آف پریویلیج ہوا - ایسی کوئی مثال بھی نہیں پیش کیگئی ہمنے بمبئی اسمبلی کا جو حوالہ دیا تھا اسی کا سہارا لینے کی کوشش کیگئی - لیکن اگر اسکو بھی وہ بغور مطالعہ کرتے تو معلوم ہوتا کہ ہمنے بتایا ہے کہ اس کا کنٹسٹ اور رفرنس اسقدر غلط اور زمین و آسمان کا فرق رکھتا ہے کہ اس قسم کے سابقہ نظائر سے بھی کوئی مدد نہیں لیجاسکتی کہ فلاں لفظ پارلیمنٹری ہے اور فلاں ان پارلیمنٹری اسلئے ہمنے بتایا کہ سابقہ نظائر بھی کام نہیں دیتے -

بہرحال میں اس بارے میں کوئی طویل تقریر کرنا نہیں چاہتا - میں ادب کے ساتھ صرف یہ عرض کرونگا کہ ترمیم کو مسترد کیا جائے اور رپورٹ کو منظور کیا جائے -

*Shri V. D. Deshpande :* Mr. Speaker : Sir, One minute. I just want to say a few words...

*Mr. Speaker :* No more speeches.

*Shri V. D. Deshpande :* Only one minute...

اسپیکر سر - ہاؤس کے سامنے جو رپورٹ پیش کیگئی ہے اوس پر میں نے اپنے خیالات کا اظہار کیا تھا ......

*Mr. Speaker :* Is the hon. Member going to speak on the amendment? If so, that cannot be allowed. Shri Ekbote has already replied to the discussion.

*Shri V. D. Deshpande :* I am speaking now only to give an explanation and under the rules I can give an explanation.

*Mr. Speaker :* Which is the rule ?

*Shri V.D. Deshpande:* Rule 54 says:

"With the permission of the Speaker, a Member may at any time make a personal explanation although the question relating thereto is not then before the Assembly; but in doing so he shall not bring forward any debatable matter, nor shall any debate be allowed on such explanation."

*Mr. Speaker:* We can have it later on.

*Shri V. D. Deshpande:* Because this concerns the amendment, I just wanted to explain. If however you do not permit me, I will not proceed.

*Mr. Speaker:* If the hon. Member wants to offer any personal explanation with regard to any matter, then this rule will apply. Is it a personal matter? Even then it should not be a debatable matter.

*Shri V. D. Deshpande:* Yes.

*Mr. Speaker:* Then he may speak.

**شری وی۔ڈی۔دیشپانڈے** - مسٹر اسپیکر سر - اس سلسلے میں کل جب امنڈمنٹ آیا تھا تو اس وقت میں نے اپنے خیالات ظاہر کرتے ہوئے یہ الفاظ استعمال کئے تھے کہ ہم جو ہاؤس کے آنریبل ممبرس ہیں ڈیموکریٹک ٹریڈیشنس (Democratic Traditions) کو کسطریقہ سے رکھنا چاہتے ہیں - اس قسم کا میرا کوئی جملہ تھا - اس پر اس سائیڈ کے چند آنریبل ممبرس کو یہ محسوس ہوا کہ یہ آبزرویشن ٹھیک نہیں ہے - میں سمجھتا ہوں کہ جو رپورٹ ہاؤز کے سامنے آئی ہے اسکی جو ورڈنگ ہے اسکے لحاظ سے میرے یہ ابزرویشنس کسی آنریبل ممبر کے طرف نہیں تھے - میں یہ بات ہاؤز کے سامنے واضح کردینا چاہتا ہوں -

دوسری چیز میں یہ عرض کرنا چاہتا تھا کہ امنڈ منٹس کو ٹکنیکل گراؤنڈ پر ریجکٹ نہیں کرنا چاہئے - اس بات کی حتی الامکان کوشش کیجانی چاہئے - جو ڈسکشن ہاؤز کے سامنے ہوا ہے اس کے بعد یہ ضروری نہیں رہتا کہ یہ امنڈمنٹ ووٹ کیلئے رکھا جائے -

**مسٹر اسپیکر** - کیا آپ امنڈمنٹ ووٹ پر رکھنا چاہتے ہیں ؟

**شری سید حسن** - میں وتھ ڈرا تو کرتا ہوں لیکن اس شرط کے ساتھ کہ اسمبلی رولس کے رول ۳۲ کے تحت اسکو اکسپنج (Expunge) کیا جائے ؟

مسٹر اسپیکر - آپ کونسے الفاظ کو اکسپنج کرنا چاہتے ہیں - لکھکر دیں تو ٹھیک ہے - آف ہینڈ ( Off hand ) اسکا اندازہ کرنا مشکل ہے -

(The amendment was, by leave of the House, withdrawn.)

*Shri Gopalrao Ekbote :* Mr. Speaker, Sir, I beg to move :

"That the report of the Committee on Privileges on the 'D. G. Bindu's' case be agreed to."

*Mr. Speaker :* I shall put the question....

*Shri V. D. Deshpande :* Mr. Speaker, Sir, At this stage, I would like to speak on the report. I will not take more than a few minutes.

**شری وی - ڈی - دیشپانڈے** - اوس وقت میں نے اپنے پورے خیالات کی وضاحت نہیں کی تھی - اب چونکہ پوری رپورٹ کنسیڈریشن کیلئے ہاؤس کے سامنے پیش ہوئی ہے اور یہ چونکہ یونانی مس رپورٹ ہے - میں اسپر اپنے کچھ خیالات ہاؤس کے سامنے رکھتا ہوں -

جن حالات میں نوکا نفیڈ نس موشن پر مباحث ہوئے اس وقت مباحث میں کافی حرارت رہی - کئی اِن پارلیمنٹری اکسپریشنس ہوئے - لیکن آنریبل اسپیکر نے حرارت کو زیادہ نہ بڑھنے دیکر اس پر اصرار نہیں کیا کہ ان پارلیمنٹری اکسپریشنس واپس لئے جائیں - اگر اسی وقت یہ اصرار ہوتا کہ الفاظ واپس لئے جائیں تو میں سمجھتا ہوں اس کیس کو پریویلیجز کمیٹی میں بھیجنے کی ضرورت نہوتی - بہرحال ایسے مواقع ہوتے ہیں کہ اصرار کرنے سے حرارت کے زیادہ بڑھنے کا امکان ہوجاتا ہے - اور کاروبار سنجیدگی سے نہیں چلائے جاسکتے - اسوقت بھی ایسے حالات پیدا ہوئے تھے - جو تحریک لائی گئی اسکا منشاء یہ تھا کہ آئندہ ہاؤس میں اس قسم کے الفاظ نہ آئیں - چنانچہ اسی بناء پر انکے امنڈمنٹ پر ڈسکشن ہوا اور وہ واپس لے لیا گیا - لیکن میں کہونگا کہ آئندہ کیلئے اسپر سوچا جائے - جب کوئی فریق یہ سمجھے کہ اسکے خلاف ان پارلیمنٹری الفاظ استعمال ہوئے ہیں تو اسکے لئے چارہ جوئی کا موقع ہونا چاہئے - اور اسکے سوال کو پریویلیجز کمیٹی کے سامنے بھیجنے میں کوئی رکاوٹ نہونی چاہئے -

مجھے ایک چیز آنریبل چیرمن آف دی پریویلیجز کمیٹی کے بارے میں کہنی ہے - میں اس بحث میں نہیں جانا چاہتا کہ آنریبل اسپیکر نے رولنگ دی یا نہیں - لیکن میں سمجھتا ہوں اس قسم کے الفاظ استعمال کرنے سے ہمارے ہاؤس کا وقار تو نہیں بڑھتا - مجھے امید ہے کہ آئندہ ایسے مواقع نہیں آئینگے -

شری محمد علی موسوی ( جالنه ) - یه بات تو ثابت هوچکی هے اور مسلمه هے که بریچ آف پریولیج نہیں هوا هے - اب رها یه سوال که وہ الفاظ پارلیمنٹری هیں یا آن پارلیمنٹری اسکے متعلق بھی تصفیه کیا گیا هے - لیکن میں یه کہونگا که جس کانٹکسٹ میں یه الفاظ استعمال کئے گئے هیں اگر هاؤس اسپر غور کرے تو وہ اس نتیجه پر پہنچیگا که آنریبل اسپیکر نے رولنگ دی هے یا ریمارک کیا هے - یه کہا گیا که لاٹھی چارج هوا اور زخمی هوئے - لیکن چونکه شرمگاہ کا مسئله تھا - عریانیت کا مسئله تھا اسلئے الفاظ شرم استعمال کئے گئے - اس کانٹکسٹ ( Context ) کے لحاظ سے هم اسکو ان پارلیمنٹری نہیں سمجھتے -

*Mr. Speaker :* Well, I don't think that any further discussion is necessary on the subject.

بات یه هے که پارلیمنٹری یا ان پارلیمنٹری کا تصفیه کرنا مشکل هے- پارلیمنٹری یا ان پارلیمنٹری کے الفاظ کا تصفیه کرتے وقت پورے سچویشن کو دیکھنا پڑتا هے - یه بھی دیکھنا پڑتا هے که کہنے والے کی نیت کیا تھی - هم روز مرہ کی زندگی میں بھی ان چیزوں کو دیکھتے هیں که ایک هی قسم کے الفاظ مختلف معنی میں استعمال هوتے هیں مثلاً ” آپ بڑے عقلمند هیں “ اسکی بجائے اگر کہا جائے که ” آپ بڑے هی عقلمند نظر آرهے هیں “ تو ان دونوں کے معنوں میں بہت فرق هوگا اور انداز بیان سے بھی بہت فرق پڑجاتا هے - ان تمام چیزوں پر غور کرنا پڑتا هے - میں سمجھتا هوں که اب یه مسئله زیر غور بھی نہیں هے -

The question is :

"That the Report of the Committee on Privileges on the 'D. G. Bindu's Case' be agreed to."

The Motion was adopted.

## L. A. Bill No. XXXIX of 1952, the Hyderabad District Boards Bill, 1952.

*Mr. Speaker :* Now, we shall proceed to the next item on the Agenda : Continuation of the First reading of L.A. Bill No. XXXIX of 1952, the Hyderabad District Boards Bill, 1952.

شری اننت ریڈی ( بالکنڈہ ) - مسٹر اسپیکر سر- ڈسٹرکٹ بورڈ کا یه بل جو هاؤز کے سامنے هے اسکے بارے میں میں اپنے خیالات کا اظہار کرنا چاهتا هوں - اس بل کے پورے دفعات پر غور کرنے کے بعد .....

*Mr. Speaker :* I would like the first reading of this Bill is completed by the end of the day.

شری اننت ریڈی - اس بل کے پورے دفعات پر غور کرنے کے بعد ایسا محسوس هوتا هے کہ اسکو مدون کرنے والوں نے اسکو پرانے قوانین کے راستے پر چلانا مناسب سمجھا - میرا اشارہ ولیج پنچایت ایکٹ اور میونسپل اور ٹاؤن کمیٹیز ایکٹ کی طرف هے وہ قوانین جس ماحول میں بنائے گئے تھے وهی ماحول اس بل میں نظر آرها هے - میں تفصیل سے ان دفعات اور ابواب کو بتاؤنگا کہ کسطرح اس بل کو اوس ماحول میں ڈھالنے کی کوشش کیگئی - لیکن ابتداء هی میں یہ چیز میں هاؤز پر واضح کردینا چاهتا هوں کہ اس بل کو بنانے والوں کا مقصد اوسی اسٹیٹس کو ( Status Quo ) کومینٹین ( Maintain ) کرنا هے جو پہلے تھا - جب هم یہ کہتے هیں کہ همارا مطمح نظر آئندہ لوکل باڈیز کو آزادانہ کاروبار کرنے کیلئے تیار کرنا هے تو اس بل میں عہدہ داروں کا جو کنٹرول رکھا گیا هے وہ کس لئے هے یہ قانون بنانے کا مقصد مختلف هونا چاهئے تھا - همیں ڈسٹرکٹ بورڈس کو آزادانہ کام کرنے کا جو اختیار دینا مقصد هے اسکو نظر انداز کیا گیا هے - نامنیشن کے تعلق سے بھی بہت کچھ اس بل پر بحث کے سلسلہ میں کہا گیا هے - نان آفیشل نامنیشن اس بل میں نہیں رکھا گیا هے لیکن آفیشل نامنیشن جو رکھا گیا هے اوسکی ضرورت بھی آخر کیوں محسوس کیگئی میں سمجھنے سے قاصر هوں ؟ اگر یہ کہا جائے کہ ٹکنیکل اسسٹنٹس کی خاطر یا فنی امداد کی خاطر همنے آفیشل نامینیشنس کو رکھا هے لیکن اس قانون کے سکشن (۴۸) میں کہا گیا هے کہ

Certain Government Officers can attend the meetings of the District Board.

[MR. DEPUTY SPEAKER IN THE CHAIR]

تو یہ جو افسر نامنیشن کے ذریعہ ڈسٹرکٹ بورڈ میں رکھے جائینگے کیا وہ اس سکشن کے تحت اپنا قیمتی مشورہ نہیں دے سکتے - انکو رکھنے کی ضرورت کیا هے ؟ وہ بھی جس ممبر کو آپ رکھنا چاهتے هیں اسکو رکھینگے اس سے صاف ظاهر هے کہ حکومت کو یہ مقصود نہیں کہ مشورہ ملے بلکہ آراء کو مرعوب کرنا مقصود هے اور آراء میں تفرقہ پیدا کرنا مقصد هے - کیونکہ اگر حکومت یہ سمجھتی کہ آفیشل ممبرس کو رکھنے سے قیمتی مشورہ ملے اور اون سے هلپ ملے تو یہ چیز سکشن (۴۸) کے تحت بھی هوسکتی هے کیونکہ گورنمنٹ کے آفیسر هیں جنکو اس کام میں دخل هے - جیسے لوکل انجینیر هیں انسپکٹر آف اسکولس هیں وہ میٹنگ میں جائینگے اور ان سے مدد ملیگی اسلئے یہ جو نامنیشن کا اصول رکھا گیا هے میری رائے میں غلط بنیادوں پر هے - آپ نے نان آفیشل نامنیشن کو نکال کر یہ بتانے کی کوشش کی کہ هم آفیشل نامنیشن کو چند اغراض کیلئے رکھنا چاهتے هیں لیکن یہ آپکی ذاتی غرض معلوم هوتی هے - سکشن (۴۸) کی موجودگی میں یہ آفیشل نامنیشن

ناکارہ اور بیکار ھے - یہ مشورہ کی خاطر نہیں ھے بلکہ اکثریت کی خاطر ھے - یہ تو نامنیشن کی حد تک ھوا - دوسرا سوال جو اھم ھے وہ کنٹرول کے بارے میں ھے - یہ بل ڈسٹرکٹ بورڈ پر حکومت کے کنٹرول کو اور زیادہ سخت کرتا ھے - آپ کم و بیش ھر سکشن میں دیکھینگے کہ

Notwithstanding anything contained in this Act, Government can do this, Government can do that- etc. etc.

میں سکشن واری حوالہ دیتے ھوئے بتاؤنگا کہ کہاں تک حکومت ڈسٹرکٹ بورڈس پر حاوی ھونکی کوشش میں ھے نتیجہ یہ ھوگا کہ ڈسٹرکٹ بورڈ حکومت کی ایجنسی ھوکر رھجائیگی - انکو آزادانہ کام کرنے اور اپنا بجٹ آپ بنانے کا اختیار دینے کا مقصد یہ ھے کہ انکو کچھ آزادی دیجائے لیکن خرچ کرنے کی آزادی انکو حاصل نہیں ھے اور کلکٹر کو ان پر مسلط کیا گیا ھے اسطرح حکومت کا کنٹرول اس بورڈ پر رکھا گیا ھے گویا کلکٹر کو ڈسٹرکٹ بورڈ کا راج پرمکھ بنایا گیا ھے - کلکٹر کو یہاں تک اختیارات دئے گئے ھیں کہ وہ اس باڈی کو ڈزالو ( Dissolve ) کرسکتا ھے - الکٹیڈ ممبر کو نکالدینے اور اسکی ممبرشپ ختم کرنے کا اختیار کلکٹر کو دیا گیا ھے اور حکومت کو الکٹیڈ باڈیز کو ڈزالو کرنے کا اختیار - میں سمجھتا ھوں کہ اس قسم کے آل ان آل ( All in all ) اختیارات جو کلکٹر اور حکومت کو دئے گئے ھیں وہ ڈینجرس ( Dangerous ) ھیں - اس قسم کے کنٹرول اور نگرانی میں ڈسٹرکٹ بورڈ سے کام لینا کچھ خوشی آئند چیز نہیں ھے -

ایک اور چیز جو میں نے سکشن (۲۳) میں پائی وہ یہ ھے کہ وھاں پراویژن یہ رکھا گیا ھے کہ -

Provided that if no qualified candidate is elected in a vacant seat, the Government notwithstanding anything contained in section 6 may nominate a member to fill the vacancy, or may direct that the vacancy shall remain unfilled.

یہ جو سکشن (۶) ھے وہ وائیس پریزڈنٹ اور پریزڈنٹ سے بھی تعلق رکھتا ھے جب کہ وہ اھل نہ ھو - یہ معلوم نہوا کہ حکومت کے پاس اھلیت کا معیار کیا ھوگا - اگر وہ اھل نہیں ھے تو کلکٹر دوسرے کو نامزد کرسکتا ھے - کلکٹر کو اسطرح کا اختیار بیجا دینا قانون کی اسپرٹ کے منافی ھے -

دوسری چیز جو بہت اھم ھے وہ لوکل ( Local cess ) کے بارے میں ھے - سکشن (۹۰) میں کہا گیا ھے کہ دو آنے کی حد تک حکومت لوکل فنڈ کے سس ( Cess ) کو بڑھاسکتی ھے - موجودہ صورت میں ایک آنہ جو حکومت وصول کررھی ھے شاید اسکو بڑھانا مقصود ھے - جو موجودہ لوکل سس ھمارے کسان دیتے ھیں وہ خود ان پر بہت بار

ھے ۔ کیونکہ اس کے مقابلہ میں انکو کوئی فائدہ حاصل نہیں ہورہا ھے ۔ ہمارے ہاں کا کسان چند سنین کو چھوڑ کر اس سے پہلے کی سنین میں لوکل فنڈ کے سس دبتا ہوا آتا ھے لیکن اسکو اسکے معاوضہ میں فائدہ حاصل نہیں ہوا ۔ اب ایسی صورت میں جبکہ کسانوں کی معاشی حالت خراب ھے کیسے اضافہ کو برداشت کرسکتے ہیں کیا وہ زمین بیچ کر ادا کریں ۔ ان حالات میں میری رائے میں سس میں اضافہ کرنا خطرہ کا باعث ہوگا ۔ میں آنریبل منسٹر کو یہ پرپوزل دینا چاہتا ہوں کہ اس سس کو گریڈڈ سسٹم پر رکھا جائے ۔ چھوٹے کاشتکاروں کی حد تک موجودہ ریٹ ہی رکھا جائے البتہ سو روپیہ سے اوپر جو لوگ مالگزاری ادا کرتے ہیں ان سے کسیقدر اضافہ لیا جاسکتا ھے ۔ حال حال میں جن غریب کسانوں کو زمینات دیگئی ہیں انکو بھی رلیف ملنی چاہئے اور ایک چیز جسکی جانب میں بہت شدت کے ساتھ متوجہ کرنا چاہتا ہوں وہ یہ ھے کہ سکشن ۱۰۰ (۲) کے تحت حکومت نے جو رولس بنانے کے اختیارات اپنے ہاتھ میں رکھے ہیں لیکن جب یہ رولس بنائے جائینگے تو ان میں کہاں تک قانون اور قانون کی اسپرٹ کو ملحوظ رکھا جائیگا ۔ اس بارے میں میں سکشن ۱۰۰ کی طرف توجہ دلانا چاہتا ہوں ۔ اسکے سب سکشن ۲ میں کہا گیا ھے کہ پنشمنٹ کے تعلق سے بھی کچھ رولس حکومت بنانا چاہتی ھے تو کیا رولس کے بنانے کا اختیار گورنمنٹ اپنے ہاتھ میں رکھ سکتی ھے یہ بھی ایک پوائینٹ ھے ۔ مجھے شبہ ھے کہ اس قسم کے رولس نہیں بنائے جاسکتے ۔ میرا خیال ھے کہ ایسی قسم کے پنیٹیوالیمنٹ ( Punitive element ) یہاں نہیں لائے جاسکتے ۔ اگر کوئی بریچ ہوتو قانون میں مدون کرنا چاہئے کہ فلاں بریچ کیلئے فلاں پنشمنٹ ھے ۔ لیکن اگر یہ چیز رول بنانے کے اختیار کے تحت رکھی جائے تو دستور اور قانون کے خلاف ہوگا ۔

اسکے بعد میں ایک اور چیز جناب منسٹر صاحب کی توجہ میں لانا چاہتا ہوں کہ جو ایکٹیویٹیز ( Activities ) ڈیموکریٹک ایسپکٹس کے نتیجہ میں ہوتے ہیں انکو لیمٹ ( Limit ) کیا گیا ھے ۔ آئندہ جو امنڈمنٹ سکنڈ ریڈنگ کے وقت پیش ہونگے اوسوقت میں بتاؤنگا اگر موجودہ صورت میں یہ سمجھا جائے کہ یہ جو بل ہاؤز کے سامنے پیش ہوا ھے وہ ڈیموکریٹک ایسپکٹس کو نظر انداز کر کے لایا گیا ھے ۔ یہ بل ایسا ھے جسکو اٹماسفیر میں تبدیل کرنا چاہئے ، اسکے ڈھانچے کو زیادہ ترقی یافتہ بنانا چاہئے اسلئے میری رائے میں اسکو ری ڈرافٹ ( Re-draft ) کرنا چاہئے ۔ اس بل کو پہلی مرتبہ پیش ہوئے سات آٹھ مہینے ہوگئے ۔ اس بل کے پاس کرنے میں عجلت کی جائے تو مناسب ہوگا کیونکہ لوگ اسکے انتظار میں ہیں ۔ موجودہ جوڈ سٹرکٹ بورڈس اضلاع میں ہیں وہ بالکل بیکار ہیں ، برائے نام ہیں ۔ جتنے نامنیٹڈ ممبر ہیں وہ کسی میٹنگ میں نہیں آتے ۔ ایک دو ممبر جاتے ہیں اور کلکٹر کی خوشی کرنے کی کوشش کرتے ہیں ۔ ہم نے اسکا سخت تلخ تجربہ اٹھایا ھے ۔ ضلع نظام آباد میں

بارش کی قلت کی وجہ سے کنویں خشک ہوگئے تھے اسوقت میں نے یہ تجویز پیش کی تھی کہ کچھ چشمے کھدوائے جائیں - اس تجویز کو معقول قرار دیکر کچھ رقم منظور کیگئی اس رقم کی منظوری کا اختیار لوکل سلف گورنمنٹ کو تھا جب اس رقم کیلئے تحریک کی گئی تو وھاں سے جواب آیا کہ اب بارش کا موسم شروع ہوچکا ہے لہذا ضرورت نہیں - اگر ورکنگ کا یہ حال ہو اور ڈیلینگ پالیسی ( Dealing policy ) ایسی ہوتو عوام کا انتظار کرنا بیکار ہوتا ہے - اسلئے میں کہونگا کہ اس تاخیر کی پالیسی کو ختم کیا جائے - اتنا کہتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

The House then adjourned for recess till Ten Minutes Past Five of the Clock.

The House reassembled after recess at Ten Minutes Past Five of the Clock.

[MR. DEPUTY SPEAKER IN THE CHAIR]

**شری سری ہری** ( کنوٹ ) - مسٹر اسپیکر سر - ایوان کے سامنے جو بل ہے اسکی سخت ضرورت تھی - حالات کے تحت اسکو لیجسلیشن میں لانا ضروری تھا - چونکہ گرام پنچایت ایکٹ - سٹی میونسپل ایکٹ اور میونسپل کارپوریشن کا قانون بن چکا ہے اسلئے آئین مجالس اضلاع کا قائم رہنا ٹھیک نہیں ہے آنریبل منسٹر لوکل سلف گورنمنٹ نے یہ بل ہاؤز میں پیش کیا ہے اس کیلئے میں انکو دھنے واد دیتا ہوں -

اس بل کے بارے میں جو تقریریں ہوئیں ان میں بتایا گیا ہے کہ اس بل کی وجہ سے جمہوریت کا خون ہوچکا ہے - میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اسکی وجہ سے جمہوریت کا خون کیسے ہوا؟ میں تو یہ سمجھتا ہوں کہ ان قوانین کی وجہ سے جمہوریت سرسبز ہورہی ہے - اگر سابقہ قوانین کو اور اب جو بل پیش ہوا ہے اسکو ملا کر دیکھیں اور ان دونوں کا مقابلہ کریں اور خاص کر دفعہ (۴) جو آئین مجالس اضلاع میں ہے اسکے مقابلہ میں حالیہ بل میں جو دفعہ ہے اسکو دیکھا جائے تو ظاھر ہوگا کہ مبابق میں تعلقدار ضلع بحیثیت عہدہ مجالس اضلاع کے صدر ہوا کرتے تھے - اور نامزد شدہ ممبروں کا مجمع ہوا کرتا تھا - یعنی مجالس اضلاع میں یہ بتایا گیا تھا کہ ۱۰ منتخبہ اور ۹ نامزد گویا ۳=۵ ہوتی تھیں - آج یہ ہے کہ کوئی نامزد شدہ رکن نہیں ہونگے البتہ نامزد شدہ میں صرف سرکاری عہدہ دار رکھے جائینگے لیکن انکی تعداد بھی لمیٹیڈ ہے - نامزدگی کے متعلق تو بہت کچھ کہا گیا ہے - لیکن یہ تو اوسوقت معلوم ہوگا جب نامزدگی کے اصول بنیں گے پہلے ہی انکے بارے میں کچھ کہنا مناسب نہیں ہے - اس بل میں انکے فرائض کے متعلق بھی کہا گیا ہے انکے فرائض یہ ہونگے کہ ایک آبادی سے دوسری آبادی کو جانے کیلئے سڑکیں بنائیں -

تالاب - چھوٹے مدارس کے لئے مکانات - کونڈواڑے چوڑیوں کو بنانا اور ان پر انتظام رکھنا ھے - ان معاملات میں فنی رائے کس کی لیجائیگی مجالس اضلاع میں جو فنی مسائل پیش ھوتے ھیں انکو حل کرنے کیلئے جانکارآدمی کی سخت ضرورت ھوتی ھے - ان مشکلات کو حل کرنے کیلئے واقعی طور پر فنی آدمی کی سخت ضرورت ھوتی ھے اسلئے سرکاری ملازمین کی نامزدگی کا طریقه اختیار کیا جارھا ھے - اسمیں بھی چند سررشتوں کے عہدہ داروں کی ضرورت ھے صرف انہیں کو رکھا جائیگا - اگر ان لوگوں کو نہ رکھکر دوسروں کو لیا جائے تو مشکل ھوگی - تمثیل کے طور پر کسی مدرسہ کی تعمیر و قیام وغیرہ کے سلسلہ میں مہتمم صاحب تعلیمات اس کمیٹی کا ریزولیوشن تسلیم کرلیں توکوئی وجہ نہیں ھے کہ اسکی تعمیل نہ ھو - ریزولیوشن کی تعمیل کروانے میں ان چیزوں کو پیش نظر رکھنے کی ضرورت ھوتی - جب تک کسی چیز کی تعمیل نہ ھو محض ریزولیوشن پیش کرنے سے کوئی فائدہ حاصل نہیں ھوتا - اس لئے متعلقہ عہدہ داروں کی موجودگی کی وھاں سخت ضرورت ھوتی ھے - یہ بھی کہا گیا ھے کہ اگزیکیٹیو عہدہ داروں کے متعلق پورے اختیارات مجالس کو دے‌ئے جائیں - بعض مقامات پر مشکلات بھی بتلائی گئی ھیں - میں یہ کہونگا کہ اگر کسی مجلس کو یہ اختیار دے دیں کہ وہ اپنے آفسروں کو معطل یا برطرف یا تبادلہ کرسکتی ھے ھم اگر کم ازکم تبادلہ کرنے کے ھی حد تک یہ اختیار دے دیں تو اوس تبادلہ کی تعمیل نہ ھوسکیگی - کیونکہ کسی ضلع کی مجلس میں کانگریس کی اکثریت ھوتی ھے اور کسی میں سوشلسٹ پارٹی کی - اگر کانگریس کی مجلس کسی عہدہ دار کا تبادلہ کسی ایسے ضلع میں کردے جہاں سوشلسٹ پارٹی ھو تو متبدلہ افسر اوس ضلع میں کام نہیں کرسکیگا - اس لئے یہ اختیار حکومت کے پاس رھنا چاھئے - سارے اسٹیٹ کی مجلسوں میں یکسانیت قائم رکھنے کے لئے یہ ضروری ھے کہ اکزیکیٹیو آفسرس پر نگرانی حکومت کی رھے - یہ بھی کہا گیا ھے کہ قواعد بنانے کا اختیار گورنمنٹ نے اپنے ھاتھ میں رکھا ھے - میں کہونگا کہ جو قواعد بنائے جائینگے وہ ایک خاص مجلس کے لئے نہیں ھونگے - بلکہ پورے اسٹیٹ کی مجلسوں کے لئے ھونگے - ان قواعد کا عمل یکساں طور پر ھوگا - دوسری چیز یہ ھے کہ اگر ان قواعد کی خلاف ورزی ھو تو اسکے لئے سزاء یا جرمانہ اگر نہ رکھا جائے تو میں سمجھتا ھوں وہ قواعد قابل تعمیل نہ رھینگے - اسکی برابر تعمیل کروانے کے لئے تاوان یا جرمانہ عائد کرنے کی ضرورت ھے - اس بل کے بارے میں اگر ھم غور کریں تو معلوم ھوگا یہ بل آبادی کے ایک بہت بڑے حصہ سے متعلق ھے - اس بل کے ذریعہ ھم عوام کی خدمت کرسکتے ھیں - اس بل کے ذریعہ ھم عوام کی ضروریات جوموقع پر پیش آتی ھیں ان کی تکمیل کرسکتے ھیں اور اس سلسلہ میں مدد دے سکتے ھیں - ھمیں اس بل کو اسی نقطہ نظر سے جانچنا چاھئے -

میں آنریبل منسٹر صاحب کے پاس بعض تجاویز بھی پیش کرنا چاھتا ھوں - مثلا اس بل میں اسرامر کا تعین نہیں کیا گیا ھے کس ضلع میں کتنے ارکان ھونگے - انہوں نے

بل میں اسکا زیادہ سے زیادہ اور کم سے کم لمیٹیشن بتلادیا ہے ۔ میں کہونگا کہ اس چیز کا تصفیہ ہاؤز میں ہونا چاہئے کہ واقعی طور پر ۱۵-۱۰ یا ۱۲ ہزار کی آبادی کے لئے کتنے ممبرس ہونا چاہئے ۔ دوسرے یہ دفعہ (۳۷) میں مجلس کا نصاب بتلایا گیا ہے کہ ون تھرڈ ممبر اگر حاضر ہوں تو کورم پورا ہوگا ۔ میں یہ مناسب سمجھتا ہوں کہ یہ تعداد منتخبہ ممبرس کی ہو نہ کہ بہ شمول آفسرس اور میرمجلس ۔ اس بل کے دفعہ ۶۲ و ۶۳ کے تحت مجلس کو جو اختیارات دئے گئے ہیں وہ محدود ہیں ۔ مثلاً کسی مجلس کو کوئی اراضی ایک سال سے زیادہ پٹہ پر دینے کا اختیار نہیں ۔ یعنی ایک سال سے زیادہ اور تین سال سے کم ہو تو دے سکتے ہیں مگر اسکے لئے حکومت کی منظوری ہونا چاہئے ۔ اسی طرح ایک ہزار سے زیادہ کی فروخت کا معاھدہ عمل میں لایا جارہا ہے تو معاھدہ پر ممبروں کی دستخط کی ضرورت ہے ۔ وہاں پر منتخبہ ممبرس کی دستخط ہونا چاہئے ۔ دفعہ (۷۲ و ۷۳) میں ضلع مجلس کے جو فرائض بتلائے گئے ہیں اس میں دوسری چیزیں بھی شریک کرنا چاہئے ۔ عوام کی آسائش اور آرام کے لئے جو سہولتیں دیجانی چاہئے ۔ اسکے علاوہ گورنمنٹ کی نگرانی کے جو اختیارات ہیں وہ بھی سخت ترین ہیں ۔ اس میں بھی کافی تبدیلی کی ضرورت ہے ان چند تجاویز کے ساتھ میں منسٹر صاحب سے یہ درخواست کرونگا کہ وہ اس بل کو سلکٹ کمیٹی کے حوالہ کریں ۔ وہاں پر ان ساری چیزوں پر غور ہوسکیگا ۔

**شری اناجی راؤ گوانے** ۔ جو بل ھاؤس کے سامنے پیش کیا گیا ہے اوس کے متعلق کل بھی چند آنریبل ممبرس کی تقریریں ہوئیں ۔ اورآج بھی اس کے متعلق چند لوگوں نے خیالات ظاھر کئے ہیں ۔ جیسا کہ ایک آنریبل ممبر نے کہا اس بل کو اوسی ڈھانچہ میں تیار کیا گیا ہے جس ڈھانچہ میں میونسپالٹی اور ٹاؤن کمیٹیز ایکٹ کو ڈھالا گیا ۔ بہت ممکن ہے کہ یہ کہا جائے کہ ہم نے یہاں نان آفیشیل ممبرس کی تعداد کم کردی ہے اور اس کو زیادہ پروگریسو بنانے کی کوشش کیگئی ہے ۔ اوس جانب کے ایک آنریبل ممبر نے یہ بھی کہا کہ اگر ہم اس قانون کو اوس آئین کے مقابلہ میں دیکھیں جو سنہ ۱۳۵۲ ف میں نظام کے راج میں بنایا گیا تھا تو کافی فرق نظر آئیگا ۔ میں یہ عرض کرونگا کہ اگر آپ اوس وقت کے قواعد کا مقابلہ آج کے قواعد سے کرینگے تو ہم کو بھی اس کا حق ہوگا کہ آپ کی گورنمنٹ کا اوس زمانے کی گورنمنٹ سے مقابلہ کریں ۔ ہم تو یہ سمجھ رہے ہیں کہ گورنمنٹ تبدیل ہوچکی ہے ۔ یہ نظام کا راج نہیں عوام کا راج ہے ۔ اور ہم اورآپ ڈیمو کریٹک پرنسپلس پر چلنے کی کوشش کررہے ہیں ۔ ہم یہ دیکھنے کی کوشش کرینگے کہ اس میں کہاں تک ڈیمو کریٹک پرنسپلس داخل ہیں ۔ اگر ان ڈیمو کریٹک پرنسپلس آئے ہیں تو اسکو نکال لینے کی کوشش کریں ۔ اگر ہم اس طرح اس کو نہ دیکھیں تو غلطی پر ہونگے ۔ کل چند آنریبل ممبرس نے کچھ باتیں نامینیشن الکشن اور کانسٹی ٹیوشن ( Constituencies ) کے بارے میں کیں ۔ ہمارے آنریبل دوست ممبر فرام پاتودہ جنہیں خاص طور پر ہریجنوں سے دلچسپی ہے انہوں نے یہ کہا کہ نامینیشن کا طریقہ اس واسطے رکھا گیا ہے کہ پارٹی پالیٹکس کی وجہ سے گڑبڑ ہوجاتی ہے

اور لائق ممبرس چنکر نہیں آسکتے ۔ مجھے ان کے اس کہنے پر افسوس ہوتا ہے ۔ انہوں نے اس سلسلہ میں پربھنی کی مثال بھی دی ۔ میں دعوی کے ساتھ کہتا ہوں کہ وہاں کے میونسپالٹی کے پریزڈنٹ جو ہیں وہ بیڑ کے پریزڈنٹ کی طرح ال ۔ ال ۔ بی تو نہیں ہیں ۔ وہ انگریزی میں مہارت تو نہیں رکھتے لیکن اڈمنسٹریٹیو لینگویج سے اچھی طرح واقف ہیں ۔ اون کی یہ ذہینیت نہیں ہے کہ لوگوں کی مشکلات سے کسطرح فائدہ اٹھایا جائے ۔ اون کا یہ سلفش موٹیو ( Selfish motive ) نہیں ہے کہ بلاک مارکٹنگ کے ذریعہ یا گتہ داروں کے توسط سے پیسے کھائے جائیں ۔ اسی لئے ہم ہر جگہ یہ مانگ کر رہے ہیں کہ ہر جگہ ریجنل لینگویج میں اڈمنسٹریشن کا کام ہونا چاہئے ۔ اسی لئے آج ہر جگہ سے وشال آندھرا ۔ سمیوکتا مہارشٹر کی مانگ کی جا رہی ہے ۔ ہر ڈسٹرکٹ بورڈ اپنے اپنے علاقہ کی زبان میں اچھی طرح کام کرسکتا ہے ۔ ایک شخص جو سینسیاریٹی یرییڑ کام کرتا ہے محض اس وجہ سے کہ وہ انگریزی سے واقف نہیں برا نہیں سمجھا جاسکتا ۔ آڈھ کے جو پریزڈنٹ ہیں اور جو انگریزی سے واقف ہیں وہ صرف یہی جانتے ہیں کہ صرف سڑکوں پر بیٹھکر تھانس اور بھاجی ترکاری بیچنے والے دھیڑوں چاروں پر ایک آنہ پرنٹ آنہ ٹیکس لگایا جائے ۔ میں یہ دعوی کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ پربھنی کا ۔ دیا سے چن کر آیا ہے وہ بیڑ کے پریزڈنٹ کے مقابلہ میں کس درجہ زیادہ سنسیر ہے آپ کے پاس کل ہی ایک اڈجورنمنٹ موشن کالرا کے بارے میں آیا تھا ۔ پربھنی کا انتظام دیکھئے جہاں کا پریزڈنٹ پڑھا لکھا نہیں ہوتا کہا جاتا ہے ۔ وہاں صرف دو اموات ہوئیں ۔ اور چھ آدمیوں سے زیادہ کوئی مبتلا نہیں ہوا ۔ میونسپاٹی سے چندہ کر کے ایسے لوگوں کو دوائیں دیگئی ہیں ۔ اسطرح ایسے کام کرنے والے لوگ جو رات دن پھرتے ہیں ۔ اور لوگوں کے فائدے کیلئے سنسیرٹی سے کام کرتے ہیں ایسے لوگوں کو ہی اسمیں زیادہ دخل ہونا چاہئے ایسے آفیسروں کو جنہیں اکسپرٹس کہا جاتا ہے ۔ ممکن ہے کہ انکے مشورہ کی ضرورت پڑتی ہوگی لیکن میں پربھنی کی مثال بتلاتا ہوں کہ انکے مشورہ سے بھی کتنا فائدہ ہوا ۔ وہاں پانی کیلئے پندرہ لاکھ روپیہ خرچ کئے جاتے ہیں لیکن فائدہ کچھ نہیں ہوتا ۔ ہمیں ایسے اکسپرٹ لوگوں کی ضرورت اور انکے مشورہ کی ضرورت نہیں ہے جن کی وجہ سے فائدہ ہونے کے علاوہ لاکھوں روپیے برباد ہوتے ہیں اس لئے نامینیشن کے ذریعہ اگر انہیں بورڈ میں رکھا جائے تو بھی ہمیں ان سے کسی طرح کی مدد ملنے والی نہیں ہے ۔ ہمیں دراصل ایسے لوگوں کی ضرورت ہے جو سنسیر ہیں ۔ جو کام کرنے والے ہیں ۔ اسلئے سکشن (۶) جسکے ذریعہ نامینیشن کا طریقہ رکھا گیا ہے اس میں سے اس حصہ کو نکالدیا جائے اگر ہمیں صحیح معنوں میں ڈیمو کریٹک پرنسپلس پر کام کرنا ہے ۔ اگر اسی پرنسپلس پر یہ قانون بنایا ہو تو اس سکشن کے اس حصہ کو نکالدینا چاہئے ۔

کانسٹیٹیوانسیز کی حد تک بھی میری یہ رائے ہے کہ کہیں بھی ڈبل کانسٹیٹیولنسی نہ ہونا چاہئے ۔ ریزرویشن کے بارے میں بھی یہ کہنا چاہتا ہوں کہ میونسپالٹی اور

ٹاؤن کمیٹیز کے انتخاب میں ریزرویشنس صرف وہیں رکھے گئے تھے - جہاں انکا کوئی ووٹر نہیں ہے - مں یہ چیز آپکے سامنے خاص طور پر رکھنا چاھتا ہوں - یہ ہماری گورنمنٹ کا کارنامہ ہے - یہ ہم جانتے ہیں کہ ایک شخص کو جس جگہ مقبولیت حاصل ہے وہ وہاں کی سنگل کانسٹیٹیوانسی سے چنکر آئیگا - جہاں مقبولیت حاصل نہو وہ وہاں سے چنکر نہیں آسکتا اور اسے لازماً ڈیفیٹ کھانا پڑتا ہے - اسلئے سنگل کانسٹیٹیوانسی اور نامینیشن کے تعلق سے میں آنریبل منسٹر سے یہ استدعا کرونگا کہ اگر آپ صحیح معنوں میں ڈیمو کریٹک پرنسپلس کے حامی ہیں تو انہیں نکالدیا جائے -

اسکے بعد مجھے کنٹرول کے متعلق کچھ کہنا ہے - کل بھی یہ کہا گیا کہ کلکٹر کو جو اختیار دیا گیا ہے وہ کسیطرح بھی صحیح نہیں ہوسکتا - اور میں سمجھتا ہوں کہ صحیح معنوں میں جمہوری اصولوں پر کاربند آدمی (Removal of any member) کو گوارہ نہیں کرسکتا - کنٹرول کے سکشنس ۹۷ و ۱۰۵ جسمیں کلکٹر کو اختیارات دئے گئے ہیں اسکا ہمیں بہت تلخ تجربہ ہوا ہے اور شائد یہ تجربہ خود آپ لوگوں کو بھی ہوا ہوگا - مرہٹی میں ایک پراورب ہے ( माकडाच्या हातीं कोलीत दिल्यासारखें होईल ) اسکے معنے بندر کے ہاتھ میں آگ دینے کے ہیں - آپ کنٹرول ضرور رکھئے لیکن اسکے یہ معنے نہیں کہ ڈسٹرکٹ بورڈ کو کام کرنے کی آزادی ہی نہو - منتخب نمائندہ آپکے پاس کے کلکٹرس اور عہدہ داروں سے زیادہ قابل ہونگے - میں یہ نہیں کہہ رہا ہوں کہ ہر شخص جو کلکٹر ہے وہ ناقابل ہے - لیکن ہمارا تجربہ یہ ہے کہ ہمارے پاس کے عہدہ دار بجائے اس کے کہ کام کرنے میں مدد کریں اسمیں روڑے اٹکاتے ہیں - وہ یہ سوچتے ہیں کہ اسمیں پیچیدگیاں کیسے پیدا کریں - اسطرف ہی وہ زیادہ دھیان دیتے ہیں - ممکن ہے ہمارے آنریبل منسٹر یہ کہیں کہ اگر ایسا ہوتو ہمارے پاس شکایت کیجئے لیکن ہمیں معلوم ہے کہ ہماری شکایات کا چھ چھ مہینوں تک کوئی تصفیہ نہیں ہوا - اور ہمیں یہ بھی معلوم ہے کہ اگر کلکٹرس ایک مثل اپنے پاس چھ چھ مہینے تک رکھیں تو سکریٹری یا منسٹر انکا کچھ نہیں بگاڑسکینگے - وہ جس کام کو روکنا چاہیں روک سکتے ہیں - انکا کچھ نہیں بگاڑسکتے - ہم نے میونسپالٹی کے ضمن میں یہ دیکھا ہے کہ کلکٹرس کو صرف یہ اختیار دیا گیا تھا کہ نقض امن کا اندیشہ ہوتو مداخلت کریں لیکن پھر بھی جو واجبی کام تھا اسمیں بھی انہوں نے روڑے اٹکانے کی کوشش کی - اسلئے کلکٹرس کے ہاتھ میں اختیارات دینا بندر کے ہاتھ میں آگ دینے کے مترادف ہے جس سے ڈسٹرکٹ بورڈ کو کوئی فائدہ نہوسکیگا - اسلئے میری استدعا ہے کہ وہ دفعات کلیتاً خارج کئے جائیں یہ اختیارات گورنمنٹ اپنے پاس رکھسکتی ہے اور بورڈ کی مشنری راست طور پر گورنمنٹ سے تعلق رکھسکتی ہے - گورنمنٹ کے آفیسرس اور اکسپرٹس اپنا مشورہ دیتے رہینگے - گورنمنٹ کا راست کنٹرول رہے تو اسمیں کوئی دقت نہوگی -

تیسری چیز مجھے اسسمنٹ اینڈ امپوزیشن آف ٹیکسس کے بارے میں کہنا ہے - اس چیپٹر کو پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اسمیں بہت سختی سے کام لیا گیا ہے اور گورنمنٹ نے

رولس بنانے کا اختیار اپنے پاس رکھا ھے -

(Government will make rules for such and such things) ھمیں اسکا تلخ تجربہ جنرل سیلس ٹیکس ایکٹ کے سلسلہ میں ھوا ھے - گورنمنٹ رولس بناتی ھے اور ھم اسے تبدیل نہیں کرسکتے - چنانچہ سیل ٹیکس کے سلسلہ میں گورنمنٹ نے رولس بنائے جسکی وجہ سے اڑتیوں اور بیوپاریوں پر لائسنس فیس وغیرہ عائد کیگئی - اگر وہ بیوپار نہ بھی کریں تو انہیں لائسنس فیس دینا پڑتا ھے - ھمیں معلوم ھوا ھے کہ اگر اڑتیوں کی اڑت پندرہ سو روپیہ ھوتو انہیں (۱۲۵) روپیہ بطور لائسنس فیس دینے پڑتے ھیں - اسیطرح اگر ایک لاکھ کا ٹرن اور ھوتو ۱۰۰۰ روپیہ کی اڑت کی آمدنی پر ۱۲۵ روپیے لائسنس فیس دینا پڑتا ھے اور پھر رجسٹریشن وغیرہ کے اخراجات الگ ھوتے ھیں - سکشن ۹۴ ، ۹۵ کے تعلق سے سکشن (۱۰۱) حسب ذیل ھے -

Section 101 :

" The Government may make rules under this Act regulating the assessment of taxes leviable under Sections 94 & 95 and for preventing evasion of assessment. "

اگر گورنمنٹ کے پاس یہ اختیار رھے بھی تو اسمبلی کو ان رولس کو منظور کرنے کا اختیار ھونا چاھئے - ورنہ یہ اختیار گورنمنٹ کو حاصل رھے تو اس قسم کے ٹیکسس عائد کئے جاتے ھیں جنہیں ھم بھی تبدیل نہیں کرسکتے - اسلئے رولس کا اختیار بھی ھماری اسمبلی ھی کو ھونا چاھئے -

Those rules shall be laid on the table of the House.

جب تک یہ چیز نہوگی رولس بنانے کا اختیار گورنمنٹ کو دینا بہت بڑی غلطی ھوگی - اور ھماری اس غلطی کی وجہ سے عوام کو اسکا نتیجہ بھگتنا پڑرھا ھے - اسلئے میں یہ کہونگا کہ یہ رولس بھی ھماری اسمبلی کی منظوری کے بغیر نافذ نہیں کئے جائینگے -

ایک اور چیز اس بل کے سلسلہ میں میں یہ کہنا چاھتا ھوں کہ آیا یہ ٹیکزیشن بل ھے یا کیا - کیونکہ اس بل کے ذریعہ لوکل فنڈ میں اضافہ کیا جارھا ھے اور ٹیکزیشن سے متعلق دوسرے اجزا بھی موجود ھیں - اسلئے اس بل کو پاس کرنے سے قبل ھمیں غور و فکر کرنے کی ضرورت ھے - جیسا کہ میرے ایک دوست نے سوچنا کی ھے ٹیکس گریڈیڈ سسٹم پر رکھنا چاھئے تاکہ چھوٹے کسان پر جنکے پاس کم زمین ھے - جو ۵۰ روپیہ مالگزاری دیتے ھیں انکے لئے ایک شرح مقرر کیجائے اور بڑے کاشتکاروں پر زیادہ ٹیکس عائد کیا جائے - اگر حکومت کی یہی پالیسی ھے کہ مالدار پر زیادہ اور غریب پر کم ٹیکس لگایا جائے تو میں سمجھتا ھوں کہ آنریبل منسٹر بل میں اسطرح کی ترمیم کرنے سے متعلق ضرور سوچینگے -

مجھے اس بل میں کئی چیزوں کے متعلق کہنا ھے - ایک تو یہ کہ کئی ایسے دفعات ھیں جنکا محض ریپٹیشن ھوا ھے - چنانچہ سکشن ۳۰ اور ۶۰ میں جہاں کہا گیا وھی

الفاظ دھرائے گئے ھیں - اسمیں صرف " all " کا لفظ ایک جگہ بڑھایا گیا ھے - اور باقی کچھ ھیرپھیر نہیں ھوا ھے - یہ ریڈیڈنٹ ھیں انہیں نکالدینے کے متعلق آنریبل منسٹر غور فرمائیں - اسیطرح ایک اور سکشن ۲۳ کا پراویژو ھے -

" Provided that if no qualified candidate is elected in a vacant seat, the Government notwithstanding......"

" Government may nominate a member to میں اسکے معنے نہیں سمجھ سکا fill the vacancy" بغیر کوالیفیکیشنس کے کوئی آدمی کیسے چن کر آسکتا ھے - اگر کوئی شخص چنکر آتا ھے تواسکے کوالیفائڈ (Qualified) اورڈس کوالیفائڈ (Disqualified) کے کیا معنے ھیں کیونکہ جو شرائط آپ نے الکشن کیلئے رکھے ھیں وہ تو الکشن فارم دیتے وقت ھی دیکھ لئے جاسکتے ھیں - ان تمام چیزوں میں ترمیم کی سخت ضرورت ھے - اسلئے مجھے آشا ھے کہ آنریبل منسٹر اس بل پر مکرر غور کرنے کیلئے سلکٹ کمیٹی کو ریفر کرنے کیلئے سوچینگے -

**مسٹر ڈپٹی اسپیکر** - قبل اسکے کہ مباحث کا سلسلہ جاری ھو میں ھاؤس کے سامنے یہ بات لانا چاھتا ھوں کہ آج ھم فسٹ ریڈنگ کو ختم کرلینگے مجھے امید ھے کہ ھاؤس اس سے ایگری کریگا - اسلئے ھم مباحث کا سلسلہ ساڑھے چھ بجے تک جاری رکھینگے اور ساڑھے چھ بجے آنریبل منسٹر کو جواب کا موقع دیا جائیگا -

* **شری کے - وی - رام راؤ** - اسپیکر سر - جو بل ھاؤس کے سامنے آیا ھے اسکے سلسلے میں ھمیں یہ دیکھنا ھے کہ کن حالات کے تحت یہ بل لایا گیا ھے - آنریبل ممبر اگر دنیا کے یا کم ازکم ھندوستان کے خارجی حالات کا مطالعہ کئے ھوتے تو میں سمجھتا ھوں وہ اس قسم کا بل نہ لاتے - تقریباً ۳۲ ماہ قبل سنٹرل گورنمنٹ کی جانب سے لوکل فینانس انکوائیری کمیٹی بٹھائی گئی تھی - اس نے اپنی سفارشات پیش کی تھی - اس کمیٹی کی سفارشات کو اسٹیٹ گورنمنٹ کے پاس عمل کرنے کیلئے بھجوایا گیا - حیدرآباد کی حکومت نے اس کمیٹی کی تجربہ کارانہ رائے ڈسٹرکٹ بورڈ اور لوکل سلف گورنمنٹ کے بارے میں دیکھنے کی زحمت گوارہ نہیں کی - حالانکہ حکومت حیدرآباد کے پاس یقیناً وہ رپورٹ روانہ کیگئی ھوگی - میں یہ سمجھنے سے قاصر ھوں کہ آنریبل منسٹر متعلقہ اور کابینہ نے اسپر غور کیا ھوگا -

اس بل کے متعلق میں چند سرسری باتیں عرض کرونگا - مجھے چناؤ کے بارے میں ایک چیز عرض کرنا ھے - پورے ھندوستان میں الکشن چلانے کیلئے پیپلس ریپرزنٹیشن ایکٹ موجود ھے - اس میں خاص ھدایات الکشن کیلئے دئےگئے ھیں - اس میں الکٹرس کے اختیارات اور چناؤ کے طریقوں کی صراحت کیگئی ھے - لیکن اس کو ملحوظ نہیں رکھا گیا اور اسکو ایوان کے سامنے لانے سے گریز کیا گیا - ٹاؤن میونسپل کمیٹیز ایکٹ کے

* Confirmation not received.

سلسلے میں ہمارا تجربہ ہے کہ وہ ایک فرسودہ قانون ہے جسکو ملٹری گورنر نے اپنے ماحول کے لحاظ سے پاس کیا تھا ۔ اب وہ ایک ردی سے بڑھکر کچھ اہمیت نہیں رکھتا ۔ اسکو میونسپل ٹاؤن کمیٹیز کے سلسلے میں لاگو کیا جارہا ہے ۔ اسکی وجہ سے پیچیدگیاں پیدا ہونگی ۔ پبلک ریپرزنٹیشن ایکٹ جو چناؤ کیلئے ایک جامع طریقہ پیش کرتا ہے اسکو لاگو کیاجانا چاہئے ۔

یہ مسئلہ زیر بحث آیا کہ اس ایکٹ کے لحاظ سے ڈسٹرکٹ بورڈ کے حقوق فرائض اور ذمہ داریاں کیا ہونی چاہئیں ۔ جب ہم اس بارے میں غور کرتے ہیں تو معلوم ہوگا کہ جمہوریت کی ابتداء نیچے سے ہوتی ہے ۔ لوکل بورڈس ایک قسم کی ٹریننگ یونٹس ہیں درسگاہیں ہیں ۔ لیکن اس قسم کا کوئی تصور اس بل میں ہم نہیں پاتے ۔ جنکی خصوصاً ہندوستان کے نئے تاریخی حالات میں ضرورت تھی ۔ واقعہ یہ ہے کہ سنٹرل گورنمنٹ کچھ اختیارات اسٹیٹ گورنمنٹ کو دیتی ہے ۔ اسٹیٹ گورنمنٹ کچھ اختیارات لوکل سلف گورنمنٹ کے حوالہ کرتی ہے ۔ اسطرح اختیارات منتقل ہوتے ہیں ۔ لیکن یہاں اختیارات نہایت ہی کنجوسی سے منتقل کئے جارہے ہیں ۔ اور جو چیز برطانوی حکومت سے ورثہ میں ملی اسکو استعمال کیا جارہا ہے ۔ حالانکہ دستور ہند کے آرٹیکل ۴۰ میں یہ صاف طور پر کہا گیا ہے کہ ولیج پنچایتیں قائم کیجائینگی اور انہی کے ذریعہ لوکل سلف گورنمنٹ کا اڈمنسٹریشن چلیگا ولیج پنچایت کو ایک یونٹ قرار دیا گیا ہے اور اسکی بناء پر ڈسٹرکٹ بورڈ کی تعمیر ہوگی اسکے بعد لیجسلیٹیو اسمبلی کا اسٹیج آتا ہے ۔ اس لحاظ سے جب ہم اس بل کو دیکھتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ حکومت نے جو اختیارات منتقل کئے ہیں وہ ان ریزنیبل ہے ۔ اس میں کسی قسم کا جواز نہیں پایا جاتا ۔ بعض اختیارات دئے جاتے ہیں اور ساتھ ہی پراویزو کے ذریعہ انہیں روک لیا جاتا ہے انہیں نگیٹیو کیا جاتا ہے ۔ متاکشرا اسکول کے تحت باپ بیٹے کا جو تعلق ہوتا ہے بیٹے کے عالم وجود میں آتے ہی اسکو بعض اختیارات حاصل ہوجاتے ہیں ۔ اور وہ اپنے باپ سے حقوق لڑکر بھی حاصل کرسکتا ہے ۔ لیکن اس قسم کا اصول اس قانون میں نہیں ہے ۔ یہاں گورنمنٹ ایک کنجوس باپ کی طرح اپنے اختیارات کو روک روک کر دیرہی ہے ۔ یہ مطالبہ نہیں کیا جارہا ہے کہ ہر ڈسٹرکٹ بورڈ ایک ری پبلک باڈی ہوجائے ۔ پالیسی تو اسٹیٹ گورنمنٹ طے کریگی لیکن اس پر عمل کی آزادی تو ڈسٹرکٹ بورڈز کو رہنی چاہئے ۔ لیکن ایسا نہیں کیا گیا ۔ انکے سرپر ایک تلوار کلکٹرس کی لگادی گئی ہے ۔ یہ ایک ڈیموکریٹک سورڈ لٹکتی رہیگی ۔ اس بارے میں میں زیادہ کہکر ہاؤس کا قیمتی وقت لینا نہیں چاہتا ۔ یہ ایک ڈوول سسٹم رکھا گیا ہے ۔ ہمیں اس کا کافی تجربہ ہے ۔ غالباً اس بارے میں اس طرف اور اوس طرف کے آنریبل ممبر کافی غور کرینگے ۔

ڈسٹرکٹ بورڈز کے سلسلے میں ہم یہ دیکھتے ہیں، کہ بعض عہدہ دار جیسے ڈسٹرکٹ انجینیرز وغیرہ ہوتے ہیں ڈسٹرکٹ بورڈ میں انہیں اختیارات ہوتے ہیں ۔ وہ

اپنے عملہ پر ڈسپلینری ایکشن لے سکتے ھیں - لیکن انہیں لوکل سلف گورنمنٹ کے کیڈر پر کوئی اختیار نہیں رھتا - لیکن وہ ڈسٹرکٹ بورڈیں اپنی من مانی چلانے کی کوشش کرتے ھیں - اسطرح ایک کلاش اور تضاد دونوں میں پیدا ھوتا ھے - اور ایک ٹسل ھوتا رھتا ھے - وہ اپنی چلانے کی کوشش کرتے ھیں یہ اپنی کرنے کی کوشش کرتے ھیں - تجربہ کے لحاظ سے معلوم ھوتا ھے کہ اس میں دو عملی پیدا ھوتی ھے - حال ھی میں مدراس اور پورے ھندوستان میں بھی یہ مطالبہ ھورھا ھے کہ اس قسم کا کنٹرول رھنے سے دو عملی پیدا ھوتی ھے اور یہ دو عملی باقی نہ رھنی چاھئے -

اسکے بعد مسئلہ ذمہ داریوں کا آجاتا ھے - اس بل کے لحاظ سے کچھ ذمہ داریاں عائد ھوتی ھیں - اسٹیٹ کی جو ذمہ داریاں ھیں ان میں کنجوسی کر کے اب جو بھی ذمہ داریاں ڈسٹرکٹ بورڈ پر عائد کی جارھی ھیں ان ذمہ داریوں کو عمل میں لانے کیلئے ان کے پاس وسائل معاشی بھی کیا موجود ھیں - میں سمجھتا ھوں کہ ڈسٹرکٹ بورڈس اور لوکل گورنمنٹ کے اداروں کے پاس معاشی وسائل نہیں ھیں - اس بل میں یہ کہا گیا ھے کہ معاشی وسائل کے حصول کے لئے ڈسٹرکٹ بورڈس بھی عوام پر ٹیکزیشن کا بار عائد کریں - حکومت کے خزانہ میں بھی پیسہ نہ ھو تو عوام پر ٹیکس عائد کر کے حاصل کیا جاتا ھے اور لوکل بورڈ جیسے جمہوری اداروں کے پاس معاشی وسائل نہ ھوں تو بھی عوام پر ٹیکس عائد کر کے حاصل کیا جاتا ھے - حالانکہ ٹیکزیشن کے معاملہ میں گورنمنٹ آف حیدرآباد کا یہ مسلمہ امر ھے کہ یہاں لوگوں میں ٹیکزیشن کی کپیاسیٹی باقی نہیں رھی - بلکہ اس حد تک پہنچ گئی ھے کہ ٹیکزیشن ناقابل برداشت ھوگیا ھے - یہ چیز حیدرآباد گورنمنٹ کی جانب سے پیش کئے ھوئے میمورنڈم میں پیش کیگئی ھے اور اوس میں یہ مان لیا گیا ھے - حکومت پر تعلیم، طب اور صحت عامہ کے سلسلہ میں جو ذمہ داریاں ھیں وہ ان باڈیز کو حوالہ تو کیجا رھی ھیں لیکن اسکے ساتھ ساتھ جو فنڈس ھیں وہ بھی بورڈ کے حوالہ کئے جانے چاھئیں - میں یہ نہیں کہتا کہ ٹیکزیشن عائد نہیں کرنا چاھئے لیکن جب ٹیکس لگایا جاتا ھے تو اسکے ساتھ ھی ساتھ کچھ ذمہ داریاں بھی قبول کرنا پڑتا ھے - ٹیکزیشن کا میگزیمم فائدہ بھی لوگوں کو پہنچانا پڑتا ھے - اس کی طرف بھی گورنمنٹ کو راغب ھونا چاھئے - جو میونسپل کمیٹیاں اس وقت ھیں وہ اپنے محدود دائرے اور محدود معاشی وسائل کی وجہ سے اپنی ذمہ داریوں کی تکمیل نہیں کرسکتیں لوکل بورڈ بجاطور پر ٹیکس وصول کرتا ھے لیکن اون کے اس اختیار کو چھین لیا جا رھا ھے - اس وقت کئی ٹیکسس ھیں جو حکومت وصول کررھی ھے ان سے حکومت کو ھاتھ اٹھا لینا چاھئے اور وہ لوکل بورڈس کے حوالہ کردئے جانے چاھئیں - تا کہ اون کی غیر اطمینانی معاشی حالت دور ھوسکے - اس کے ساتھ ساتھ سیلس ٹیکس کا بھی کچھ حصہ ان بورڈس کے حوالہ کرنا چاھئے تا کہ اونکی مالی حالت درست ھوسکے - کیونکہ یہ تو صاف ظاھر ھے اون کے معاشی وسائل محدود ھیں - اس کے ساتھ ھی حکومت اون سے ساڑھے بارہ فیصد اڈمنسٹریشن پرپزس (Administrative purpose) کے لئے جو رقم وصول کرتی ھے وہ بہت زیادہ

